# تاریخ الدولة المکیة

تالیف

عبدالحق انصاری

-----ناشر-----

بہاءالدین زکریا لائبریری

چھونبی (Chhunbi) تحصیل چواسیدن شاہ ضلع چکوال

| | |
|---|---|
| سلسلہ اشاعت نمبر | ۶ |
| نام کتاب | تاریخ الدولۃ المکیۃ |
| تالیف | عبدالحق انصاری |
| صفحات | 240 |
| حروف سازی | نوری کمپوزنگ سنٹر، بصیر پور (اوکاڑا) |
| کمپیوٹر کوڈ | E:\NASEER\DOLAMAKIA.INP |
| طبع اول | ۱۴۲۷ھ/۲۰۰۶ء |
| ناشر | بہاء الدین زکریا لائبریری، چھونبی (Chhunbi) تحصیل چوآسیدن شاہ ضلع چکوال، |
| مطبع | شرکت پرنٹنگ پریس، لاہور |
| قیمت | پچاس روپے |

---ملنے کے پتے---

- انجمن حزب الرحمٰن، بصیر پور ضلع اوکاڑا
- ضیاء القرآن پبلی کیشنز، گنج بخش روڈ، لاہور
- فرید بک سٹال، 38-اردو بازار، لاہور
- شبیر برادرز، 40-اردو بازار، لاہور
- بہاء الدین زکریا لائبریری، چھونبی (Chhunbi) تحصیل چوآسیدن شاہ ضلع چکوال، پوسٹ کوڈ 48321
- مکتبہ اشرفیہ، منڈی مرید کے، ضلع شیخوپورہ
- مکتبہ قادریہ، محمود شہید روڈ، شاہدرہ، لاہور




# ہدیہ

محدث اعظم شام واستاذ العلماء علامہ سید

**محمد بدرالدین حسنی دمشقی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ**

(۱۲۶۷ھ-۱۳۵۴ھ/۱۸۵۰ء-۱۹۳۵ء)

کی نذر

# فہرست عنوانات

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

عربوں نے خطۂ ہند کے مسلمانوں کی بعض عربی تصانیف کو مختلف طریقوں سے بھرپور پذیرائی دی۔ انھوں نے ان کتب کا عمومی مطالعہ کیا، اپنی زیرِ تصنیف کتب میں ان سے اخذ کیا، ان پر تحقیق انجام دی اور تعلیقات و حواشی و شروح لکھیں۔ ان میں سے بعض وہاں کے دینی مدارس کے نصاب میں شامل کی گئیں، نیز عرب اہلِ علم نے ان کتب کے بارے میں اپنی آراء کا اظہار کرتے ہوئے انھیں مفید و اہم قرار دیا۔ ایسی ہی ایک عربی کتاب 'الدولۃ المکیۃ' نام کی ہے، جو ہندوستان کے مشہور عالم مولانا احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے چودھویں صدی ہجری کے اوائل میں تصنیف کی۔ آج ۱۴۲۶ھ/۲۰۰۵ء میں جب کہ یہ سطور لکھی جارہی ہیں، اس کتاب کو معرضِ وجود میں آئے ایک صدی مکمل ہو چکی ہے، یہاں اس کتاب کے تاریخی پہلو کو بیان کرنا اس تحریر کا اصل مقصود ہے، لیکن اس سے قبل



موضوع کی مناسبت سے اسلامیانِ ہند میں تصنیفی عمل کے آغاز اور اس خطہ کے مصنفین کی اہم و مقبول عربی تصانیف کا تذکرہ مفید ہوگا۔

## پاک و ہند میں تصنیف و تالیف کا آغاز

پاکستان، بنگلہ دیش اور ہندوستان میں آباد مسلمانوں میں تصنیف و تالیف کی ابتداء کب ہوئی، اس بارے میں اب تک جو معلومات سامنے آئی ہیں، ان کے مطابق حضرت ابو حفص ابو بکر ربیع بن صبیح سعدی ﷫ (وفات ۱۶۰ھ/۷۷۷ء) اس خطہ پر اسلام سے وابستہ باشندوں میں اولین مصنف ہیں۔ آپ تبع تابعین میں سے ہیں اور عراق کے شہر بصرہ میں پیدا ہوئے اور جہاد کے لیے اسلامی لشکر کے ہمراہ سمندری راستے کے ذریعے ہندوستان آئے تو وفات پائی۔ آپ کی قبر سندھ سے ملحق کسی جزیرہ یا ساحل پر واقع ہے[۱] آپ نے مجموعہ احادیث مرتب کیا[۲] جو محفوظ نہیں رہ سکا۔ اور برصغیر کے مسلم مصنفین میں دوسرا نام شیخ ابو معشر نجیح بن عبد الرحمٰن سندھی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۷۰ھ/۷۸۷ء) کا ملتا ہے، جو مدینہ منورہ میں مقیم رہے اور بغداد میں وفات پائی، لیکن سندھی الاصل تھے۔ آپ نے کتاب 'المغازی' تصنیف کی، جو محفوظ نہیں رہ سکی، البتہ مشہور مؤرخین و سیرت نگار شیخ ابو عبد اللہ محمد بن عمر اسلمی مدنی المعروف بہ واقدی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۲۰۷ھ/۸۲۳ء) اور شیخ ابو عبد اللہ محمد بن سعد زہری المعروف بہ ابن سعد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۲۳۰ھ/۸۴۵ء) نے اپنی تصنیفات میں ابو معشر سندھی کی اس کتاب سے اخذ کیا ہے[۳] تیسرا نام شیخ افلح بن یسار المعروف بہ ابو عطا سندھی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (۱۸۰ھ/۷۹۶ء میں زندہ) کا ہے، جو کوفہ میں پلے بڑھے، جب کہ ان کے والد سندھی الاصل تھے۔ آپ نامور و پختہ کلام شعراء میں شمار ہوئے اور آپ کا دیوان محفوظ ہے[۴] جو ڈاکٹر نبی بخش بلوچ کی تحقیق کے ساتھ ۱۳۵۷ھ/۱۹۳۹ء میں حیدرآباد دکن سے اور پھر ۱۳۸۱ھ/۱۹۶۱ء میں حیدرآباد سندھ سے شائع ہو چکا ہے[۵] نیز عراق کے ایک محقق ڈاکٹر قاسم راضی مہدی بریسم نے آپ کے احوال و آثار پر مضمون 'ابو عطاء

السندی، حیاتہ و شعرہ' لکھا، جو بغداد سے مجلہ 'المورد' کی جلد۹، شمارہ ۱۹۸۰ء کے صفحات ۲۷۵ تا ۲۹۲ پر شائع ہوا۔[٦]

گویا اسلامیانِ ہند میں تصنیف و تالیف کا آغاز دوسری صدی ہجری کے وسط میں ہوا اور اس کے لیے عربی زبان کو ذریعہ بنایا گیا، کیوں کہ مذکورہ بالا تمام کتب عربی میں تھیں۔

آئندہ ادوار میں یہاں کے مصنفین نے فارسی، اردو، بنگالی، ہندی وغیرہ علاقائی زبانوں میں تصنیفی عمل کو ترجیح دی، لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ کسی بھی مرحلہ پر یہاں عربی میں تصنیف کا عمل موقوف ہو گیا، اس کے برعکس ہر دور کے اہل قلم نے عربی میں لکھنا نہ صرف جاری رکھا بلکہ متعدد کتب ایسی بھی معرض وجود میں آئیں جن کی افادیت و اہمیت، اسلوب بیان و کثرت دلائل پر خود عرب اہل علم بھی داد تحسین دیے بغیر نہیں رہ سکے۔ اسی پر بس نہیں بلکہ اس عجمی خطہ پر دیگر موضوعات کے علاوہ خاص عربی زبان کے قواعد و ضوابط اور اس کے اصول و فروع پر بڑی عظیم و یادگار کتب لکھی گئیں۔

یہاں برصغیر پاک و ہند سے تعلق رکھنے والے چند اہم مصنفین، نیز ان کی مشہور و مقبول کتب کا مختصر تعارف پیش ہے، جو حضرت ربیع بصری کے مجموعۂ احادیث سے فاضل بریلوی کی 'الدولۃ المکیۃ' تک کے درمیان کی طویل صدیوں کے دوران اس خطہ کے علماء نے مختلف ادوار میں لکھیں اور جنھیں عربوں کے ہاں بطور خاص پذیرائی ملی۔

## عربی کتب کے مصنفین کی چار اقسام

برصغیر میں عربی کتب کے مصنفین کو چار اقسام میں تقسیم کیا جا سکتا ہے، پہلی قسم میں وہ حضرات جو کسی عرب ملک میں پیدا ہوئے، پھر ہجرت کر کے یہاں آ بسے اور یہیں پر وفات پائی، دوسری قسم ان کی ہے جو خطۂ ہند پر پیدا ہوئے، پھر عمر کے کسی دور میں یہاں سے ہجرت کر کے کسی عرب شہر میں جا بسے تا آں کہ وہیں پر وفات پائی، تیسری قسم میں وہ صاحبان ہیں جنھوں نے وفات تو پاک و ہند کے کسی مقام پر پائی لیکن وہ نہ تو یہاں پر پیدا ہوئے اور نہ ہی



کسی عرب ملک سے آئے، بلکہ دیگر ممالک سے یہاں تشریف لائے، ان کی تعداد زیادہ نہیں اور چوتھی قسم ان مصنفین کی ہے جو برصغیر میں پیدا ہوئے اور یہیں پر وفات پائی اور ان کی تعداد سب سے زیادہ ہے۔

# پہلی قسم کے اہم مصنفین

## ✸ شیخ بدرالدین محمد بن ابوبکر قریشی دمامینی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(وفات ۸۲۷ھ/۱۴۲۴ء)

آپ مصر کے شہر اسکندریہ میں پیدا ہوئے پھر مختلف ممالک کی سیاحت کے بعد ۸۲۰ھ میں ہندوستان آئے اور گلبرگہ میں وفات پائی۔ آپ نے قاہرہ میں مشہور مورخ اسلام علامہ ولی الدین عبدالرحمٰن بن محمد حضرمی اشبیلی المعروف بہ ابن خلدون رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۸۰۸ھ/۱۴۰۶ء) کی شاگردی اختیار کی۔ مالکی عالم، ادیب و شاعر، نحوی، محدث، قاضی مالکیہ مصر، مدرس جامعہ ازہر قاہرہ، صاحب تصانیف عدیدہ۔ آپ نے ہندوستان آنے کے بعد علامہ جمال الدین عبداللہ بن یوسف المعروف بہ ابن ہشام نحوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۷۶۱ھ/۱۳۶۰ء) کی علم نحو پر مشہور زمانہ کتاب 'مغنی اللبیب' کی شرح 'تحفۃ الغریب' لکھی، جو مطبوع و متداول ہے اور یہیں پر آپ نے مجموعۂ احادیث، صحیح بخاری کی شرح 'مصابیح الجامع الصحیح' لکھی، جس کے متعدد قلمی نسخے محفوظ ہیں۔ شام کے شہر حلب میں واقع مدرسہ احمدیہ کے کتب خانہ میں دو جلدوں پر مشتمل اس کا مخطوط محفوظ تھا، جو اب مکتبہ اسد، دمشق میں منتقل کیا جا چکا ہے اور یہ ۸۷۴ھ کا کتابت شدہ ہے۔ جدہ یونی ورسٹی کی مرکزی لائبریری میں اس کی فوٹو کاپی موجود ہے، جب کہ مکہ مکرمہ میں واقع مکتبہ حرم مکی میں اس کا ایک اور مخطوط محفوظ ہے۔[۷]

## ✸ شیخ جمال الدین محمد بن عمر بحرق رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(وفات ۹۳۰ھ/ ۱۵۲۴ء)

جنوبی یمن کے علاقہ حضر موت میں پیدا ہوئے اور ہندوستان کے صوبہ گجرات کے مرکزی شہر احمد آباد میں وفات پائی۔ آپ ۸۹۳ھ میں حج و زیارت کے لیے گئے تو وہاں صاحب الضوء اللامع امام شمس الدین ابوالخیر محمد بن عبدالرحمٰن شافعی المعروف بہ علامہ سخاوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۹۰۲ھ/ ۱۴۹۷ء) سے بیعت و خلافت پائی۔ علامۃ الیمن کے لقب سے مشہور، فقیہ شافعی، ادیب و شاعر، قاضی، نحوی، لغوی، صاحب تصانیف کثیرہ، صوفیہ کے سلسلہ عیدروسیہ وغیرہ کے مرشد، صاحب کرامات، محقق۔ آپ کی 'شرح لامیۃ الافعال لابن مالک' اور 'نشر العلم فی شرح لامیۃ العجم للصفدی' مطبوع و متداول ہیں۔ نیز اسلامی آداب کے موضوع پر اپنی منظوم تصنیف کی خود ہی شرح 'الحدیقۃ الانیفۃ فی شرح العروۃ الوثیقۃ' لکھی، جو ۱۹۹۵ء میں ۲۵۴ صفحات پر عرب دنیا سے شائع ہوئی۔

علاوہ ازیں عرب دنیا کے اہم کتب خانوں میں آپ کی مختلف تصنیفات کے متعدد قلمی نسخے محفوظ ہیں۔ دار مخطوطات بحرین میں آپ کی 'شرح المنظومۃ فی علم الطب' کا جو مخطوط موجود ہے، وہ خود آپ کا تحریر کردہ ہے۔ نیز جشن میلاد النبی ﷺ پر آپ کی تصنیف 'مولد سید الاولین و الآخرین و حبیب و خلیل رب العالمین' کے تین مخطوطات دارالکتب ظاہریہ دمشق میں محفوظ ہیں۔ عراق کے ایک طالب علم جمال رمضان حدیجان نے آپ پر 'محمد بن عمر حضرمی الشھیر بہ بحرق، دراسۃ نحویۃ صرفیۃ' کے عنوان سے مقالہ لکھ کر ۱۹۹۹ء میں بغداد یونی ورسٹی سے ایم فل کی ڈگری حاصل کی۔ [۸]

## ✸ شیخ سید شیخ بن عبداللہ عیدروس رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(وفات ۹۹۰ھ/ ۱۵۸۲ء)

حضر موت کے علمی و روحانی شہر تریم میں پیدا ہوئے اور ۹۵۸ھ میں ہندوستان آئے



تا آں کہ صوبہ گجرات کے شہر احمد آباد میں وفات پائی۔ آپ نے مکہ مکرمہ قیام کے دوران شیخ الاسلام شہاب الدین احمد بن محمد المعروف بہ ابن حجر ہیتمی مکی شافعی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۹۷۴ھ/ ۱۵۶۷ء) اور شمالی یمن کے شہر زبید جا کر مشہور محدث شیخ وجیہ الدین عبدالرحمٰن بن علی شیبانی شافعی المعروف بہ ابن دیبع رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۹۴۴ھ/ ۱۵۳۷ء) کی شاگردی اختیار کی۔ فقیہ شافعی، قطب زماں، صاحب کرامات، نعت گو شاعر، چودہ سے زائد تصنیفات ہیں۔ جن میں سے 'العقد النبوی و السر المصطفوی' کا قلمی نسخہ پبلک لائبریری رباط مراکش کے ذخیرہ کتانی میں موجود ہے۔ علاوہ ازیں جشن میلاد النبی ﷺ پر مختصر اور مفصل دو کتب تصنیف کیں۔ [۹]

## ✸ شیخ سید شیخ بن محمد جفری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(وفات ۱۲۲۲ھ/ ۱۸۰۸ء)

حضر موت کے شہر تریم کے قریب گاؤں الحاوی میں پیدا ہوئے، پھر ہجرت کر کے ہندوستان کے صوبہ کیرالہ کے شہر کالی کٹ میں سکونت اختیار کی اور وہیں پر وفات پائی۔ شافعی عالم، شاعر، صوفیہ کے سلاسل علویہ عیدروسیہ و قادریہ کے مرشد، چند تصنیفات ہیں۔ آپ نے تصوف و صوفیہ پر ضخیم کتاب 'کنز البراھین الکسبیۃ و الاسرار الوھبیۃ الغیبیۃ لسادات مشایخ الطریقۃ الحدادیۃ العلویۃ الحسنیۃ و الشعبیۃ' تصنیف کی، جو شیخ علی خلاقی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی تصحیح کے بعد ۱۲۸۱ھ کو مصر سے شائع ہوئی اور 'الکوکب الدری فی نسب السادۃ آل الجفری' کا مخطوط مکتبہ شیخ یحییٰ تریم میں محفوظ ہے۔ [۱۰]

## ✸ شیخ احمد بن محمد شروانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(وفات ۱۲۵۶ھ/ ۱۸۴۰ء)

شمالی یمن کے شہر حُدیدہ میں پیدا ہوئے اور ہندوستان کے شہر پونا میں وفات پائی۔ نامور ادیب، شاعر، مورخ، دس سے زائد تصنیفات ہیں۔ جن میں سے 'نفحۃ الیمن فیما

نزول بذکر الشجن ،حدیقة الافراح لازاحة الاتراح ،العجب العجاب فیما یفید الکتاب ،الجوھر الوقاد فی شرح بانت سعاد' وغیرہ کے کئی ایڈیشن کلکتہ، لاہور، بمبئی، لکھنؤ، ہوگلی، کان پور، کراچی اور قاہرہ سے شائع ہوئے۔ان میں سے اول الذکر کتاب پاک وہند کے بعض دینی مدارس کے نصاب میں شامل ہے، نیز اس کا انگریزی ترجمہ شائع ہوا۔[۱۱]

✸ **شیخ سید ابوبکر بن عبدالرحمٰن حسینی سقاف باعلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ**

(وفات ۱۳۴۱ھ/۱۹۲۲ء)

حضرموت کے شہر تریم کے قریب گاؤں حصن میں پیدا ہوئے اور حیدر آباد دکن میں وفات پائی۔اپنے دور میں یمن کے مشہور شاعر، متعدد علوم وفنون میں ماہر، صوفیہ کے سلسلہ رفاعیہ سے وابستہ، تقریباً تیس تصنیفات ہیں۔جن میں 'التریاق النافع بایضاح جمع الجوامع' ،'رشفة الصاوی فی مناقب بنی الھادی، نوافح الورد الجوری بشرح عقیدة الباجوری' وغیرہ کتب مطبوع ہیں۔[۱۲]

## دوسری قسم

✸ **مولانا ابوالفضل رضی الدین حسن بن محمد صغانی عمری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ**

(وفات ۶۵۰ھ/۱۲۵۲ء)

لاہور میں پیدا ہوئے اور بغداد میں وفات پائی، جب کہ مکہ مکرمہ میں قبر واقع ہے۔ محدث، فقیہ حنفی، لغوی، عقلی ونقلی علوم کے ماہر، عربی میں متعدد تصنیفات ہیں۔علم حدیث پر آپ کی مشہور کتاب 'مشارق الانوار النبویة فی صحاح الاخبار المصطفویة' مطبوع ہے، جس کی بکثرت شروح لکھی گئیں، نویں صدی ہجری کے حنفی عالم شیخ عزالدین عبداللطیف بن عبدالعزیز فرشتہ کرمانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی 'مبارق الازھار فی شرح



مشارق الانوار' شائع ہو چکی ہے۔عربی لغت پر آپ نے دس سے زائد کتب لکھیں، اس موضوع پر 'العباب الزاخر واللباب الفاخر' کی بیس جلدیں تصنیف کر چکے تھے کہ وفات پائی اور کتاب نامکمل رہی، جو ڈاکٹر پیر محمد حسن مخدومی کی تحقیق کے ساتھ اسلام آباد سے شائع ہوئی۔لغت پر دوسری اہم کتاب 'مجمع البحرین' دو جلدوں میں ہے۔ علاوہ ازیں صحابہ کرام ﷺ کے بارے میں آپ کی 'در السحابة فی مواضع وفیات الصحابة' مطبوع ہے۔[۱۳]

✸ **مولانا صفی الدین محمد بن عبدالرحیم ارموی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ**

(وفات ۷۱۵ھ/۱۳۱۵ء)

ہندوستان میں پیدا ہوئے اور ۶۶۷ھ میں دہلی سے عرب ممالک کی سیاحت کو نکلے، بالآخر دمشق میں سکونت اختیار کی اور وہیں پر وفات پائی۔فقیہ شافعی، اصولی، چند تصنیفات ہیں اور سب پسند کی گئیں۔دار الکتب مصریہ قاہرہ میں آپ کی 'نہایة الوصول الی علم الاصول' کا مخطوطہ محفوظ ہے۔دیگر کتب میں علم کلام پر 'الزبدة' کے علاوہ 'الفائق' مشہور ہیں۔ آپ دمشق پہنچے تو وہاں اکابر علماء اہل سنت اور شیخ احمد بن عبدالرحیم حرانی المعروف بہ ابن تیمیہ (وفات ۷۲۸ھ/ ۱۳۲۸ء) کے درمیان علمی مباحث ومناظرات کا سلسلہ زوروں پر تھا۔ چنانچہ مولانا صفی الدین ارموی، شیخ ابن تیمیہ سے مناظرہ ومباحثہ میں پیش پیش رہے۔[۱۴]

✸ **مولانا ابوحفص سراج الدین عمر بن اسحٰق ہندی غزنوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ**

(وفات ۷۷۳ھ/۱۳۷۲ء)

کسی تذکرہ نگار نے آپ کے مقام ولادت کا ذکر نہیں کیا، البتہ دہلی میں تعلیم پائی، پھر قاہرہ ہجرت کی، جہاں قاضی القضاة مصر رہے، وہیں پر وفات پائی۔فقیہ حنفی، چند تصنیفات ہیں، جن میں سے 'شرح عقیدة الطحاوی' اور 'الغرة المنیفة فی ترجیح مذہب ابی حنیفة' مطبوع ومقبول ہوئیں۔[۱۵]

## ✸ مولانا علاء الدین علی بن حسام الدین متقی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(وفات ۹۷۵ھ/۱۵۶۷ء)

برہان پور میں پیدا ہوئے، پھر مکہ مکرمہ ہجرت کی اور وہیں پر وفات پائی۔ محدث، صوفیہ کے سلاسل چشتیہ قادریہ وشاذلیہ کے مرشد، عربی و فارسی میں ایک سو سے زائد تصنیفات ہیں۔ مکہ مکرمہ میں آپ کے استاذ شیخ الاسلام ابن حجر ہیتمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے آخر عمر میں آپ سے بیعت وخلافت پائی۔ عربی کتب میں علم حدیث پر 'كنز العمال فى سنن الاقوال و الافعال' مطبوع اور آپ کی پہچان ہے۔ مسائل تصوف پر 'المنهج الاتم فى تبويب الحكم' ہے، جس پر شیخ محمد بن عمر جاوی مکی شافعی رحمۃ اللہ تعالیٰ (وفات ۱۳۱۶ھ/۱۸۹۸ء) نے شرح بنام 'مصباح الظلم' لکھی، جو مکہ مکرمہ سے شائع ہوئی۔ دارالکتب ظاہریہ دمشق میں آپ کی 'البرهان الجلى فى معرفة الولى' کا مخطوط موجود ہے۔ جب کہ پنجاب یونی ورسٹی لاہور کی مرکزی لائبریری میں 'تلخيص البيان فى علامات مهدى آخر الزمان' کے تین مخطوطات محفوظ ہیں، لیکن ان میں سے کسی پر مصنف کا نام درج نہیں۔ اسی کتاب کا دوسرا نام 'البرهان فى علامات مهدى آخر الزمان' ہے اور یہ تہران وکویت وغیرہ سے شائع ہو چکی ہے۔ آپ کے حالات پر آپ کے شاگرد مکہ مکرمہ کے شیخ عبد القادر بن احمد فاکہی شافعی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۹۸۲ھ/۱۵۷۴ء) نے مستقل کتاب 'القول النقى فى مناقب المتقى' لکھی۔ علم حدیث کی مشہور کتاب 'مشكوة المصابيح' کے عربی وفارسی شارح محدث ہند، شاہ محمد عبد الحق دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا علم حدیث وغیرہ میں سلسلہ تلمذ محض ایک واسطہ سے شیخ علی متقی سے ملتا ہے۔[۱۶]

## ✸ شیخ قطب الدین محمد بن احمد نہر والی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(وفات ۹۹۰ھ/۱۵۸۲ء)

لاہور میں پیدا ہوئے اور مکہ مکرمہ میں وفات پائی۔ آپ وہاں اوّلین 'مفتیٔ احناف'



کے منصب رفیع پر تعینات رہے، نیز عثمانی خلیفہ کے مقرب ومعتمد تھے۔ عربی میں متعدد تصنیفات ہیں، جن میں سے 'الاعلام باعلام بلد الله الحرام' المعروف بہ تاریخ قطبی اور 'البرق اليمانى فى الفتح العثمانى' مطبوع اور آپ کی اہم علمی یادگار ہیں۔ مسجد حرم مکہ مکرمہ کا ایک دروازہ طویل عرصہ تک آپ کے نام سے موسوم رہا اور باب قطبی کہلایا۔ چودھویں صدی ہجری کے آخر میں مسجد کی توسیع کے دوران جو قدیم عمارات مسمار کی گئیں، یہ دروازہ بھی انہی میں سے ایک تھا۔[۱۷]

## ✸ مولانا رحمت اللہ بن عبد اللہ سندھی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(وفات ۹۹۳ھ/۱۵۸۵ء)

سندھ کے گاؤں دربیلہ میں پیدا ہوئے، پھر ہجرت کر کے مدینہ منورہ میں سکونت اختیار کی لیکن مکہ مکرمہ میں وفات پائی۔ فقیہ حنفی، محدث، متعدد عربی تصنیفات ہیں۔ آپ کی دو کتب پر مکہ مکرمہ کے مشہور عالم فقیہ جلیل شیخ نور الدین علی بن سلطان محمد ہروی حنفی المعروف بہ ملا علی قاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۰۱۴ھ/۱۶۰۶ء) نے شروح لکھیں، جن کے نام یہ ہیں: 'المسلك المقسط فى المنسك المتوسط' اور 'هداية السالك فى نهاية المسالك' ان میں سے اوّل الذکر شائع ہوئی۔ پنجاب یونی ورسٹی لائبریری میں آپ کی عربی تصنیف 'جمع المناسك و نفع الناسك' کا مخطوط موجود ہے، جس کی اہمیت یہ ہے کہ آپ کی زندگی میں ۹۷۳ھ کو کتابت کیا گیا، جب کہ اس کا سنہ تصنیف ۹۵۰ھ ہے۔ ادھر دارالکتب مصریہ قاہرہ میں آپ کی 'غاية التحقيق و نهاية التدقيق' کے تین مخطوطات محفوظ ہیں۔[۱۸]

## ✸ شیخ تاج الدین بن زکریا سنبھلی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(وفات ۱۰۵۰ھ/۱۶۴۰ء)

سنبھل میں پیدا ہوئے اور مکہ مکرمہ میں وفات پائی۔ عالم جلیل نیز صوفیہ کا سلسلہ

سلسلہ نقشبندیہ آپ سے جاری ہوا۔ آپ نے تصوف وصوفیہ پر مولانا عبدالرحمٰن جامی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۸۹۸ھ/۱۴۹۲ء) کی فارسی تصنیف 'نفحات الانس من حضرات القدس' کا عربی ترجمہ کیا، جس پر جامعہ ازہر قاہرہ میں تحقیقی کام شروع ہوا اور ۱۹۸۹ء میں اس کا ابتدائی چوتھائی حصہ ایک جلد میں شائع کیا گیا اور اب دمشق کے ایک محقق شیخ محمد ادیب جادر کی تحقیق کے بعد یہ مکمل ترجمہ ۲۰۰۳ء میں دو جلدوں اور ۹۷۵ صفحات پر بیروت سے شائع ہوا۔ نیز آپ نے مشائخ نقشبند کے حالات پر علامہ حسین بن علی واعظ کاشف ہراتی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۹۱۰ھ/۱۵۰۴ء) کی فارسی کتاب 'رشحات عین الحیاۃ' کا عربی ترجمہ کیا، جس کے مخطوطات دار الکتب مصریہ قاہرہ و دار الکتب ظاہریہ دمشق میں موجود ہیں اور انہی کتب خانوں میں آپ کی مزید دو کتب 'آداب المشیخة و المریدین الطالبین' اور 'اصول الطریقة النقشبندیة' کے مخطوطات محفوظ ہیں۔ دمشق کے حنفی عالم و عارف باللہ شیخ عبدالغنی بن اسمٰعیل نابلسی قادری نقشبندی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۱۴۳ھ/۱۷۳۱ء) نے آپ کی 'رسالة فی بیان طریق النقشبندیة' کی ۱۰۸۷ھ میں شرح بنام 'مفتاح المعیة' لکھی، جس کے پانچ مخطوطات مکتبہ جامع ازہر قاہرہ و دار الکتب مصریہ میں محفوظ ہیں، مزید تصنیفات بھی ہیں۔ ان کی اہمیت یہ ہے کہ عرب دنیا کو ان کے توسط سے سلسلۂ نقشبندیہ کی تعلیمات اور شخصیات کے بارے میں پہلی بار وسیع معلومات میسر آئیں۔ [۱۹]

✸ مولانا نورالدین محمد بن عبدالھادی المعروف بہ ابوالحسن سندھی کبیر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(وفات ۱۱۳۸ھ/۱۷۲۶ء)

سندھ کے شہر ٹھٹھہ میں پیدا ہوئے، پھر مدینہ منورہ ہجرت کی اور وہیں پر وفات پائی۔ فقیہ حنفی، محدث، مفسر، لغوی۔ کتب صحاح ستہ اور تفسیر بیضاوی نیز فتح القدیر وغیرہ کتب پر عربی حواشی لکھے، جن میں سے بعض مطبوع و متداول ہیں۔ دار الکتب مصریہ قاہرہ میں آپ کی 'فتح الودود بشرح سنن ابی داؤد' اور مکتبہ حرم مکی میں 'حاشیة علی مسند الامام



احمد بن حنبل' وغیرہ مؤلفات کے مخطوطات محفوظ ہیں۔ [۲۰]

✸ مولانا محمد قائم بن صالح سندھی قادری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(وفات ۱۱۵۷ھ/۱۷۴۴ء)

سندھ کے شہر ٹھٹھہ کے باشندے، جب کہ مدینہ منورہ میں وفات پائی۔ محدث، صوفی کامل، عقلی و نقلی، وہبی و کسبی علوم کے ماہر۔ دار الکتب مصریہ قاہرہ میں آپ کی 'البدر المنیر فی صحابة البشیر' دوسرا نام 'تیسیر المرام بذکر صحابة الفضل من طاف بیت اللہ الحرام' تیسرا نام 'شموس الھدیٰ فی صحابة المصطفی المقتدی' سن کتابت ۱۱۵۱ھ موجود ہے۔ جب کہ نماز میں قیام کے دوران ہاتھ باندھنے کے مسئلہ پر 'فوز الکرام بما ثبت فی وضع الیدین تحت السرة او فوقھا تحت الصدر عن الشفیع المظلل بالغمام' کا مخطوط دارالمصنفین اعظم گڑھ میں ہے۔ [۲۱]

✸ مولانا محمد حیات بن ابراہیم سندھی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(وفات ۱۱۶۳ھ/۱۷۵۰ء)

سندھ کے مقام عادل پور کے باشندے، جب کہ مدینہ منورہ میں وفات پائی۔ محدث حجاز، حنفی عالم، محقق، مدرس، صوفی کامل، عربی میں متعدد تصانیف ہیں، جن میں سے علم حدیث کی اہمیت پر 'تحفة الانام فی العمل بحدیث النبی علیه الصلوة و السلام' وغیرہ موضوعات پر چار مختصر کتب لاہور، کراچی، دہلی، بیروت، قاہرہ، کویت و مدینہ منورہ سے شائع ہو چکی ہیں۔ دار الکتب مصریہ قاہرہ میں آپ کی جاری کردہ سند اجازت موجود ہے جو آپ نے ۱۱۵۵ھ میں قلم بند کی۔ اسی کتب خانہ میں آپ کی تصنیف 'مواھب الحکم' کا مخطوط محفوظ ہے، جسے آپ کی زندگی میں ۱۱۵۹ھ کو عبدالرسول بن محمد افضل نے کتابت کیا اور یہ عارف باللہ، صاحب کرامات کثیرہ سید عبداللہ بن علوی حداد باعلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۱۳۲ھ/۱۷۲۰ء) کی 'الحکم' پر شرح ہے۔ ادھر جنوبی یمن کے علاقہ حضرموت

میں واقع مکتبہ احقاف میں اس کے تین مخطوطات محفوظ ہیں۔ اور دارالکتب ظاہریہ دمشق میں آپ کی 'فتح الورد فی التکلم فی مسئلۃ العینیۃ و وحدۃ الوجود' نیز پنجاب یونی ورسٹی لائبریری میں 'البشارۃ لاھل الاشارۃ' کے مخطوطات موجود ہیں۔ علاوہ ازیں آپ نے تصوف پر شیخ ابوالفضل تاج الدین احمد بن محمد شاذلی المعروف بہ ابن عطاء اللہ اسکندری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۷۰۹ھ/۱۳۰۹ء) کی 'الحکم' کی شرح لکھی، جس کا مخطوط محفوظ ہے۔[۲۲]

## ✸ مولانا حافظ سید محمد مرتضیٰ بن محمد قادری بلگرامی زبیدی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(وفات ۱۲۰۵ھ/۱۷۹۰ء)

ہندوستان کے شہر بلگرام میں پیدا ہوئے اور مصر کے دارالحکومت قاہرہ میں وفات پائی۔ حنفی عالم، حافظ الحدیث، مسند، صوفی کامل، لغوی، صاحب تصانیف کثیرہ۔ دارالکتب مصریہ قاہرہ میں آپ کی متعدد تصنیفات کے قلمی نسخے محفوظ ہیں، ان میں 'اسانید الکتب الستۃ الصحاح' نامی تصنیف خود آپ کے قلم سے ہے، جسے آپ نے ۱۱۹۰ھ میں تحریر کیا۔ علم روایت پر آپ کی لاتعداد کتب عربوں میں مقبول و متداول ہیں۔ علاوہ ازیں دیگر علوم پر آپ کی تین مطبوعہ کتب، عربی لغت پر مشہور زمانہ دس جلدوں پر مشتمل 'تاج العروس فی شرح القاموس' جس کا تازہ ایڈیشن عرب ماہرین لغت کی بڑی تعداد کی تحقیق کے ساتھ ۱۹۸۷ء سے ۲۰۰۱ء تک مرحلہ وار چالیس ضخیم جلدوں میں کویت سے شائع ہوا۔ اور دلائل مذہب احناف پر 'عقود الجواھر المنیفۃ فی ادلۃ مذھب ابی حنیفۃ' اور تصوف پر 'اتحاف السادۃ المتقین فی شرح احیاء العلوم' دس جلد، بطور خاص پہچان ہیں۔ عراق کے شہر رمادی، جو ان دنوں امریکی استعمار کے خلاف جدوجہد میں اہم مرکز ہے، یہاں کے ایک محقق ڈاکٹر ہاشم طہٰ شلاش (ولادت ۱۹۳۲ء) نے 'الزبیدی فی کتابہ تاج العروس' کے نام سے مقالہ لکھ کر اس پر ۱۹۷۸ء میں بغداد یونی ورسٹی سے پی ایچ ڈی کی ڈگری پائی، جو ۷۴۶ صفحات پر ۱۹۸۱ء میں شائع ہوا اور عراق میں ہی ڈاکٹر رافع اسعد عبدالحلیم نے 'البحث الصرفی فی تاج العروس' کے



عنوان سے مقالہ لکھ کر ۱۹۹۹ء میں مستنصریہ یونی ورسٹی بغداد سے پی ایچ ڈی کی۔[۲۳]

## ✸ مولانا محمد عابد بن احمد علی سندھی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(وفات ۱۲۵۷ھ/۱۸۴۱ء)

سندھ کے مشہور شہر سیہون میں پیدا ہوئے اور مدینہ منورہ میں وفات پائی۔ محدث حجاز، فقیہ حنفی، مسند، عقلی و نقلی علوم کے عظیم ماہر، صوفیہ کے سلسلہ نقشبندیہ میں سندھ کی مشہور خانقاہ لواری میں بیعت تھے، رئیس علماء مدینہ منورہ، متعدد تصنیفات ہیں۔ فقہ حنفی کی مشہور کتاب 'درمختار' کی ضخیم شرح 'طوالع الانوار' لکھی، جس کا ایک مکمل مخطوط مکتبہ جامعہ ازہر قاہرہ کے کتب خانہ میں، دوسرا مکتبہ توپ کاپی استنبول میں ہے اور اول الذکر کی مائیکرو فلم ام القریٰ یونی ورسٹی مکہ مکرمہ کے ریسرچ انسٹی ٹیوٹ میں ہے، لیکن آپ کی پہچان 'حصر الشارد' کی وجہ سے عام ہوئی، جو علم روایت و اسانید پر متاخرین کی سب سے اہم کتاب تسلیم کی گئی۔ عرب و عجم میں اس کے متعدد قلمی نسخے محفوظ ہیں، جب کہ یہ ایک عرب محقق کی سعی سے دو جلدوں میں ریاض سے شائع ہوئی اور مکتبہ شاہ عبدالعزیز مدینہ منورہ میں اس کا مخطوط خود آپ کا قلم بند کردہ آج بھی محفوظ ہے۔ نیز وسیلہ کے جواز پر آپ کی مختصر مگر اہم تصنیف 'حول التوسل و الاستغاثۃ' دمشق کے ایک حنفی عالم شیخ وہبی سلیمان غاوجی کی تحقیق و حواشی کے ساتھ ۲۰۰۴ء میں دمشق سے شائع ہوئی۔ آپ کے احوال و آثار پر ملک شام کے ایک محقق شیخ سائد بکداش نے ضخیم کتاب لکھی جو 'الامام الفقیہ المحدث الشیخ محمد عابد السندی الانصاری، رئیس علماء المدینۃ المنورۃ' کے نام سے بیروت سے شائع ہوئی۔[۲۴]

## ✸ مولانا شاہ عبدالغنی بن ابی سعید مجددی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(وفات ۱۲۹۶ھ/۱۸۷۹ء)

دہلی میں پیدا ہوئے، مدینہ منورہ میں وفات پائی۔ محدث، فقیہ حنفی، مفسر، مسند، حافظ قرآن، استاذ العلماء، صوفیہ کے سلسلہ نقشبندیہ کے مرشد، چند تصنیفات ہیں۔ علم حدیث پر آپ کی 'انجاح

الحاجة حاشية على سنن ابن ماجه 'مطبوع ہے۔ نیز اپنے جد اعلیٰ شیخ احمد سرہندی نقشبندی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے مجموعہ مکتوبات میں مذکور احادیث پر 'تبریز المکنونات فی تخریج احادیث المکتوبات' تالیف کی، جس کا مخطوط مکتبہ شاہ عبدالعزیز مدینہ منورہ میں ہے۔ آپ کی اسانید پر آپ کے شاگرد مولانا محسن بن یحییٰ ترہٹی نے کتاب 'الیانع الجنی' لکھی، جو بارہا شائع ہوئی اور علم کی اس صنف سے لگاؤ رکھنے والے عربوں میں مقبول ہوئی۔ [۲۵]

✸ **مولانا رحمت اللہ بن خلیل الرحمٰن عثمانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ**

(وفات ۱۳۰۸ھ/۱۸۹۱ء)

دہلی کے قریب ضلع مظفر نگر کے گاؤں کیرانہ میں پیدا ہوئے اور مکہ مکرمہ میں وفات پائی۔ حنفی عالم، اصولی، مناظر، استاذ العلماء، مدرسہ صولتیہ مکہ مکرمہ کے بانی، عربی، فارسی و اردو میں متعدد تصنیفات ہیں۔ آپ نے ۱۲۸۰ھ کو عیسائیت کے تعاقب میں ضخیم عربی کتاب 'اظہار الحق' تصنیف کی، جو اسلام کی چودہ صدیوں میں اس موضوع پر سب سے اہم کتاب تسلیم کی گئی اور استنبول، قطر، ریاض، قاہرہ، بیروت سے بارہا شائع ہوئی۔ آپ کے حالات پر مولانا محمد سلیم کیرانوی مکی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۳۹۷ھ/۱۹۷۶ء) نے مستقل کتاب 'اکبر مجاهد فی التاریخ' لکھی جو عربی و اردو میں مطبوع ہے۔ [۲۶]

## تیسری قسم

✸ **حضرت سید ابوالحسن علی بن عثمان ہجویری المعروف بہ داتا گنج بخش رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ**

(وفات ۴۶۵ھ/۱۰۷۲-۷۳ء)

افغانستان کے شہر غزنی میں پیدا ہوئے اور لاہور میں مزار واقع ہے۔ امام الصوفیہ، حنفی عالم، مبلغ اسلام، فارسی میں متعدد تصانیف ہیں، جن میں 'کشف المحجوب' اہم و متداول ہے۔ اس کے دو عربی تراجم خود عربوں نے کیے، قاہرہ کے مشہور پیر طریقت شیخ محمد احمد ماضی ابوالعزائم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اس کا انگریزی سے ترجمہ کیا اور یہ قاہرہ سے شائع



ہوا۔ نیز مصر کی ایک خاتون ڈاکٹر اسعاد بنت عبدالہادی قندیل نے اس کے فارسی متن کے مطالعاتی جائزہ پر عربی میں پی ایچ ڈی کی، پھر 'کشف المحجوب' کا مکمل عربی ترجمہ کیا، جسے وزارت اوقاف قاہرہ نے دو جلدوں میں شائع کر رکھا ہے۔ عرب صوفیہ و محققین کے ہاں اس کتاب کی اہمیت و افادیت یہ ہے کہ اسلام کی چودہ صدیوں میں تصوف کے موضوع پر عربی کے علاوہ دنیا بھر کی دیگر زبانوں میں جو کتب لکھی گئیں، ان میں یہ اولین اہم کتاب ہے۔ آپ کی دوسری تصنیف 'کشف الاسرار' کے انتخاب کا ایک قلمی نسخہ دارالکتب ظاہریہ دمشق میں بعنوان 'اختیار المختار فی کشف الاسرار' موجود ہے، جس پر مترجم و انتخاب کرنے والے کا نام درج نہیں، البتہ اسے دمشق کے ایک باشندہ شیخ عبدہ سلیمانی قادری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ۱۲۰۴ھ میں قلم بند کیا۔ [۲۷]

✸ **مولانا شیخ ابوعبدالرحمٰن نورالحق ماجی بون قادحاج رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ**

(وفات ۱۳۲۱ھ/۱۹۰۳ء)

ملک چین کے باشندہ، جو حج وزیارت کے بعد وطن جاتے ہوئے ہندوستان آئے اور اپنی بعض کتب کی اشاعت کا اہتمام کرنے کے لیے کانپور قیام کیا تو وہیں پر وفات پائی۔ آپ چینی، فارسی و عربی زبانوں میں بیس کے قریب کتب کے مصنف و مترجم تھے۔ علم طبیعیات پر چین کے عالم شیخ صالح یوجی کی فارسی تصنیف 'خمسة فصول' کا عربی ترجمہ کیا، جو مطبوع ہے۔ نیز عیسائیت پر چینی و عربی میں 'تبطیل التثلیث' تصنیف کی۔ [۲۸]

## چوتھی قسم

✸ **مولانا فضل اللہ محمد بن ایوب ماجو رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ**

(آٹھویں صدی ہجری کے وسط میں وفات پائی)

فقیہ، اصولی، صوفی، سلسلہ سہروردیہ میں شاہ ابوالفتح رکن عالم قریشی ملتانی رحمۃ اللہ تعالیٰ (وفات ۷۳۴ھ/۱۳۳۴ء) کے مرید تھے اور فقہ حنفی پر عربی کتاب 'فتاوی الصوفیة فی

طریق البھائیہ' تالیف کی، جس کا مخطوط دارالکتب مصریہ قاہرہ میں ہے۔ ملک شام کے مفتی اعظم و مشہور فقیہ حنفی و صاحب درمختار علامہ محمد بن علی المعروف بہ علاء الدین حصکفی دمشقی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۰۸۸ھ/۱۶۷۷ء) نے اس کتاب میں سے غیر معتبر مواد نکال کر اسے مختصر کیا، جس کا قلمی نسخہ دارالکتب ظاہریہ دمشق میں بعنوان 'اختصار الفتاوی الصوفیۃ فی طریق البھائیۃ' موجود ہے، جو ۱۱۴۰ھ سے قبل کا کتابت شدہ ہے۔ [۲۹]

✸ **مولانا سید جمال الدین عبداللہ بن محمد المعروف بہ نقرہ کار رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ**

**(وفات ۷۵۰ھ/۱۳۴۹ء)**

دہلی کے عالم جلیل، علم نحو پر آپ کی 'العباب فی شرح اللباب' کا قلمی نسخہ خدا بخش لائبریری پٹنہ میں ہے۔ نیز آپ نے فقیہ حنفی صدر الشریعۃ شیخ عبیداللہ بن مسعود محبوبی بخاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۷۴۷ھ/۱۳۴۶ء) کی اصول فقہ پر متداول کتاب 'التنقیح' کی شرح لکھی، جس پر قاہرہ کے مشہور حنفی عالم، صاحب تصانیف کثیرہ، شیخ زین الدین قاسم بن قطلو بغا رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۸۷۹ھ/۱۴۷۴ء) نے حاشیہ لکھا۔ [۳۰]

✸ **مولانا صفی الدین بن نصیر الدین ردولوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ**

**(وفات ۸۱۹ھ/۱۴۱۷ء)**

جونپور کے باشندہ جب کہ ردولی میں وفات پائی۔ عالم جلیل، صوفیہ کے سلسلہ چشتیہ کے مرشد، عربی و فارسی میں چند تصنیفات ہیں۔ فارسی میں 'دستور المبتدی' مطبوع و متداول ہے، جب کہ عربی میں 'الکافیہ' ابن حاجب کی شرح 'غایۃ التحقیق' نام کی ہے، جسے سراہا گیا اور اس کا مخطوط مکتبہ وزارت اوقاف بغداد میں ہے۔ [۳۱]

✸ **مولانا ابوالحسن علاء الدین علی بن احمد کوکنی المعروف بہ مخدوم مہائمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ**

**(وفات ۸۳۵ھ/۱۴۳۲ء)**

حیدرآباد دکن کے قریب واقع ساحلی مقام مہائم میں پیدا ہوئے، وہیں پر وفات پائی۔



محدث، مفسر، فقیہ شافعی، صوفی کامل، عربی میں متعدد تصنیفات ہیں۔ قرآن مجید کی تفسیر 'تبصیر الرحمن و تیسیر المنان بعض ما یشیر الی اعجاز القرآن' دہلی و قاہرہ سے شائع ہوئی، جس کی مناسبت سے آپ صاحب تفسیر رحمانی مشہور ہیں۔ نیز تفسیر مہائمی سے مراد بھی یہی کتاب ہے۔ علاوہ ازیں تصوف پر شیخ ابوبکر محمد بن علی حاتمی طائی اندلسی دمشقی المعروف بہ شیخ الاکبر محی الدین ابن عربی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۶۳۸ھ/۱۲۴۰ء) کی مشہور کتاب 'فصوص الحکم' کی بے نظیر شرح 'خصوص النعم' لکھی، جس کے دو مخطوطات دارالکتب مصریہ قاہرہ میں ہیں۔ نیز شیخ الشیوخ ابوحفص شہاب الدین عمر بن سہروردی شافعی بغدادی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۶۳۲ھ/۱۲۳۴ء) کی 'عوارف المعارف' کی شرح 'زوارف اللطائف فی شرح عوارف المعارف' لکھی، جس کا مخطوط دارالکتب ظاہریہ دمشق میں ۹۰۵ھ کا کتابت شدہ محفوظ ہے اور اسی کتب خانہ میں آپ کی 'غایۃ الجود لمعرفۃ وحدۃ الوجود' بخط مصنف موجود ہے۔ [۳۲]

✸ **مولانا شیر خان المعروف بہ مسعود بیگ دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ**

**(وفات ۸۳۶ھ/۱۴۳۳ء)**

آپ سلطان الہند فیروز شاہ تغلق دہلوی مرحوم کے قریبی عزیز تھے، مدتوں امیرانہ زندگی گزاری، اچانک جذبہ حق کا غلبہ ہوا اور سلسلہ چشتیہ میں حضرت رکن الدین دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے مرید ہوئے اور دہلی میں انہی کے مقبرہ میں قبر واقع ہے۔ فارسی نظم و نثر میں متعدد تصنیفات ہیں۔ مکتبہ اوقاف بغداد میں آپ کی تصوف پر کتاب 'مرآۃ العارفین و مظہر الکاملین' کے دو مخطوطات محفوظ ہیں۔ اخبار الاخیار کے مندرجات سے عیاں ہوتا ہے کہ یہ کتاب فارسی میں ہے جب کہ مذکورہ کتب خانہ کے فہرست نگار نے اس کا اندراج عربی کتب میں کیا ہے۔ [۳۳]

✸ **مولانا ابوالفضائل سعد الدین محمود بن محمد دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ**

**(وفات ۸۹۱ھ/۱۴۸۶ء)**

دہلی کے فقیہ حنفی، آپ نے اصول فقہ پر علامہ ابوالبرکات حافظ الدین عبداللہ بن احمد

نسفی حنفی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۷۱۰ھ/۱۳۱۰ء) کی 'المنار' کی شرح بنام 'افاضۃ الانوار فی اضاءۃ اصول المنار' لکھی، جس کے مخطوطات مکتبہ شاہ عبدالعزیز مدینہ منورہ، مکتبہ حرم مکی و دارالکتب مصریہ قاہرہ میں محفوظ ہیں جب کہ یہ ریاض سے دو جلدوں میں زیر طبع ہے۔

بعض تذکرہ نگاروں نے آپ کا اصل نام مولانا عبداللہ بن عبدالکریم دہلوی لکھا ہے۔ [۳۴]

### ✸ مولانا زین الدین بن علی معبری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(وفات ۹۲۸ھ/۱۵۲۲ء)

ہندوستان کے صوبہ کیرلہ کے مقام کوش میں پیدا ہوئے اور وہیں کے موضع فنان میں وفات پائی۔ اس خطہ کے شافعی علماء میں سے ایک انتہائی اہم نام۔ فقیہ، صوفی کامل، مدرس، نظم ونثر میں متعدد تصنیفات ہیں، جن میں سے علم توحید پر علامہ ایجی کی فارسی تصنیف 'شعب الایمان' کو آپ نے عربی نظم میں ڈھالا، جس پر مکہ مکرمہ کے اہم عالم شیخ محمد بن عمر نووی شافعی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۳۱۶ھ/۱۸۹۸ء) نے شرح بنام 'قامع الطغیان علی منظومۃ شعب الایمان' لکھی، جو قاہرہ سے شائع ہوئی اور تصوف وصوفیہ پر عربی نظم میں 'ہدایۃ الاذکیاء الی طریق الاولیاء' لکھی، جس پر آپ کی نسل میں سے ہی مولانا عبدالعزیز معبری شافعی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ۹۹۳ھ میں شرح بعنوان 'مسلک الاتقیاء' لکھی، جو متن کے ساتھ قاہرہ سے طبع ہوئی، جب کہ مکہ مکرمہ کے مذکور عالم جلیل نے اس کی دوسری شرح 'سلالم الفضلاء' لکھی، جو مکہ مکرمہ سے ہی شائع ہوئی۔ آپ کی ایک اور اہم تصنیف 'مرشد الطلاب الی الکریم الوھاب' ہے، جو شیخ احمد بن عبدالقادر قاہری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی شرح 'فتح التواب' کے ساتھ مدراس سے چھپی۔ [۳۵]

### ✸ حضرت شاہ محمد غوث بن خطیر الدین گوالیاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(وفات ۹۷۰ھ/۱۵۶۲ء)

ظہور آباد غازی پور میں پیدا ہوئے اور اکبرآباد میں وفات پائی، جب کہ گوالیار میں مزار



مشہور ومعروف ہے۔ صوفیہ کے سلسلہ شطاریہ کے مرشد کبیر، فارسی میں چند تصنیفات ہیں۔ جن میں سے تصوف وعملیات کے موضوع پر 'جواھر خمسہ' کو عالمگیر مقبولیت ملی۔ ہندوستان کے ہی عالم وصوفی سید صبغۃ اللہ بروجی مہاجر مدنی شطاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۰۱۵ھ/۱۶۱۶ء) نے اس کا عربی ترجمہ کیا، جس کے متعدد مخطوطات عرب دنیا کے اہم کتب خانوں میں محفوظ ہیں اور یہ مراکش کے شہر فاس سے دو جلدوں میں شائع ہوئی۔ جب کہ اکبرآباد کے مولانا عبدالنبی شطاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (۱۰۲۰ھ/۱۶۱۲ء میں زندہ) نے اس کی عربی شرح لکھی اور مدینہ منورہ کے شیخ ابوالمواہب احمد بن علی شناوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۰۲۸ھ/۱۶۱۹ء) نے اس پر حاشیہ بنام 'تجلیۃ البصائر حاشیۃ علی کتاب الجواھر' لکھا۔ نیز مکہ مکرمہ کے شیخ سید سالم بن احمد شیخان شافعی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۰۴۶ھ/۱۶۳۷ء) نے اس کے چوتھے وپانچویں باب کی شرح لکھی۔ [۳۶]

### ✸ مولانا جمال الدین محمد طاہر پٹنی صدیقی شاذلی شہید رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(وفات ۹۸۶ھ/۱۵۷۸ء)

صوبہ گجرات کے شہر پٹن میں پیدا ہوئے اور اجین میں شہید کیے گئے، جب کہ پٹن میں مزار واقع ہے۔ حنفی عالم، متعدد علوم کے ماہر، ملک المحدثین، مکہ مکرمہ میں شیخ الاسلام ابن حجر ہیتمی شافعی وغیرہ اکابر علماء وقت سے اخذ کیا، چند تصنیفات ہیں۔ جن میں سے علم حدیث پر 'مجمع بحار الانوار فی غرائب التنزیل و لطائف الاخبار' اور اسماء الرجال پر 'المغنی' مطبوع ومتداول اور آپ کی پہچان ہیں۔ [۳۷]

### ✸ مولانا معین الدین اشرف المعروف بہ مرزا مخدوم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(وفات ۹۸۸ھ/۱۵۸۰ء)

پیش نظر کتب میں آپ کے حالات درج نہیں، لیکن آپ کے نام ولقب سے عیاں ہے کہ برصغیر کے باشندہ تھے۔ ریاض یونی ورسٹی کی مرکزی لائبریری میں آپ کی عربی تصنیف

'النواقض فی الرد علی الروافض' کا مخطوطہ سن کتابت ۱۱۴۲ھ موجود ہے۔ آپ کی ایک اور تصنیف 'ذخیرۃ العقبیٰ فی ذم الدنیا' کا نام ملتا ہے۔ نیز بغداد میں مزار سید عبدالقادر جیلانی حنبلی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے ملحق عظیم الشان مکتبہ قادریہ میں آپ کی مزید غیر مطبوعہ تصانیف محفوظ ہیں[۳۸] اور علامہ سید محمد بن عبدالرسول برزنجی شافعی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے آپ کی اول الذکر تصنیف کی تلخیص تیار کی، جس کے قلمی نسخے مکتبہ مکہ مکرمہ و مکتبہ احقاف حضر موت میں بنام 'النواقض للروافض' محفوظ ہیں۔[۳۹]

✸ **مولانا زین الدین بن عبدالعزیز بن زین الدین معبری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ**

(وفات ۹۹۱ھ/۱۵۸۳ء، تقریباً)

صوبہ کیرلا کے مذکورہ بالا شافعی عالم کے پوتا، فقیہ، مورخ، چند تصنیفات ہیں، جو مقبول ہوئیں۔ آپ نے ۹۸۲ھ میں فقہ شافعی پر 'قرۃ العین بمهمات الدین' لکھی، پھر خود ہی اس کی شرح 'فتح المعین' لکھی، جس کے قلمی نسخے مکتبہ مکہ مکرمہ و جدہ یونی ورسٹی کی مرکزی لائبریری نیز دار مخطوطات بحرین میں موجود ہیں۔ جب کہ قاہرہ سے ان دونوں کے یک جا سات سے زائد ایڈیشن شائع ہوئے اور اس کا جدید ایڈیشن دمشق کے شیخ بسام عبدالوہاب جابی کی تصحیح و تقدیم کے ساتھ ۲۰۰۴ء میں قبرص و بیروت سے ۷۵۵ صفحات پر شائع ہوا۔ اور مکہ مکرمہ کے اہم شافعی عالم سید ابوبکر بن محمود شطا رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۳۱۰ھ/۱۸۹۳ء) نے ۱۳۰۰ھ میں اس کی شرح 'اعانۃ الطالبین علی حل الفاظ فتح المعین' لکھی، جو قاہرہ و بیروت وغیرہ سے بارہا شائع ہوئی، نیز ان دونوں عرب و عجم میں شافعی مدارس کے نصاب میں داخل ہے، نیز کیرلا کی مقامی زبان ملیالم میں اس کا ترجمہ فنان سے طبع ہوا۔ علاوہ ازیں مواعظ کے موضوع پر آپ کی 'ارشاد العباد الی سبیل الرشاد' کے قاہرہ سے چار سے زائد ایڈیشن منظر عام پر آئے، نیز اب جدید طرز پر قبرص سے عرب اہل علم نے شائع کی۔ آپ کی ایک اور تصنیف 'الجواہر فی عقوبۃ اهل الکبائر' ملک شام



سے بارہا طبع ہوئی۔ اور پرتگالی افواج کے ہندوستان میں داخلہ کے واقعات پر آپ کی 'تحفۃ المجاهدین فی احوال البرتغالین' پہلے ہندوستان اور یورپ سے شائع ہوئی، پھر عراق کے شہر کوفہ کے محقق محمد سعید بن محمد کاظم (ولادت ۱۹۵۶ء) کی تحقیق و حواشی کے ساتھ یہ ۱۹۸۵ء میں بیروت سے چھپی۔ قبل ازیں اس کے انگریزی و ہسپانوی و پرتگالی زبانوں میں تراجم یورپ سے شائع ہوئے۔[۴۰]

✸ **مولانا محمد بن فضل اللہ صدیقی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ**

(وفات ۱۰۲۹ھ/۱۶۲۰ء)

صوبہ گجرات میں پیدا ہوئے اور برہان پور میں قبر واقع ہے۔ عالم جلیل، صوفی کامل، مدرس، متعدد تصنیفات ہیں۔ آپ نے نظریۂ وحدت الوجود کی توضیح و تشریح پر ۹۹۹ھ میں 'التحفۃ المرسلۃ الی النبی ﷺ' تالیف کی، پھر خود ہی اس کی شرح 'الحقیقۃ الموافقۃ للشریعۃ' لکھی، ان میں سے اول الذکر کے قلمی نسخے مکتبہ جامعہ ازہر قاہرہ و دارالکتب ظاہریہ دمشق نیز مکتبہ اوقاف بغداد میں محفوظ ہیں۔ اور مصر کے شیخ ابوالامداد ابراہیم بن ابراہیم لقانی مالکی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۰۴۱ھ/۱۶۳۱ء) نے اس کی شرح 'الاقوال الجلیلۃ علی الوسیلۃ' لکھی، جس کا مخطوطہ دارالکتب ظاہریہ میں ہے۔ ایک اور شرح مدینہ منورہ کے شیخ برہان الدین ابراہیم بن حسن کورانی شافعی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۱۰۱ھ/۱۶۹۰ء) نے 'اتحاف الذکی بشرح التحفۃ المرسلۃ' لکھی، جس کے مخطوطات دارالکتب ظاہریہ دمشق و دارالکتب مصریہ و مکتبہ جامعہ ازہر قاہرہ میں ہیں۔ علاوہ ازیں دمشق کے اہم حنفی عالم، صاحب تصانیف کثیرہ، شیخ عبدالغنی بن اسمٰعیل رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی شرح 'نسخۃ المسألۃ شرح التحفۃ المرسلۃ' کے مصر میں ایک سے زائد ایڈیشن طبع ہوئے۔[۴۱]

✸ **شیخ احمد بن عبدالاحد المعروف بہ امام ربانی و مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ**

(وفات ۱۰۳۴ھ/۱۶۲۴ء)

سرہند میں پیدا ہوئے، وہیں پر وفات پائی۔ عالم جلیل، صوفیہ کا سلسلہ نقشبندیہ مجددیہ

آپ سے منسوب ہے، فارسی میں چند تصنیفات ہیں۔ مدینہ منورہ کے شیخ ابوطاہر محمد بن ابراہیم بن حسن کورانی شافعی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۱۴۵ھ/۱۷۳۳ء) کے حکم پر ان کے شاگرد، محدث ہند، شاہ ولی اللہ دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ۱۱۴۴ھ میں امام ربانی کی فارسی کتاب 'رسالۃ رد روافض' کا عربی ترجمہ مع اضافات کیا، جسے ادارہ معارف نعمانیہ لاہور نے شائع کیا ہے، لیکن آپ کی سب سے اہم تصنیف مجموعہ مکتوبات ہے، جس کے ایک سے زائد عربی تراجم ہوئے، ان میں قازان کے شیخ محمد مراد حنفی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۳۵۲ھ/۱۹۳۴ء) کا مکمل عربی ترجمہ مکہ مکرمہ و استنبول وغیرہ سے بارہا شائع ہوا۔ عرب دنیا کے بعض نقشبندی صوفیہ کے نزدیک مکتوبات امام ربانی کی خاصیت یہ ہے کہ امام عبدالکریم بن ہوازن قشیری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۴۶۵ھ/۱۰۷۲ء) کی تصنیف 'الرسالۃ' کے بعد یہ تصوف کے موضوع پر پوری اسلامی تاریخ میں دوسری اہم کتاب ہے۔ شیخ عبدالغنی نابلسی نے مکتوبات کی بعض عبارات کی تشریح پر کتاب 'نتیجة العلوم و نصیحة علماء الرسوم' لکھی، جس کے دو مخطوطات دارالکتب ظاہریہ دمشق میں محفوظ ہیں۔ اس موضوع پر مزید عرب علماء نے بھی قلم اٹھایا اور ان کی تحریریں مکتوبات کے مذکورہ ایڈیشن میں شامل ہیں۔ [۴۲]

## ✸ شیخ سید محی الدین عبدالقادر بن شیخ عبداللہ عیدروس رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(وفات ۱۰۳۸ھ/۱۶۲۸ء)

احمد آباد صوبہ گجرات میں پیدا ہوئے، وہیں پر وفات پائی۔ شافعی عالم، ادیب و شاعر، محقق، صوفیہ کے سلسلہ عیدروسیہ کے مرشد، صاحب تصانیف کثیرہ۔ ان میں تصوف کے موضوع پر 'تعریف الاحیاء بفضائل الاحیاء' مطبوعہ مصر اور 'الفتوحات القدسیة فی الخرقة العیدروسیة' مشہور ہیں۔ نیز جشن میلاد النبی صلی اللہ علیہ وسلم پر ۹۹۶ھ میں 'منتخب المصطفٰی من اخبار مولد المصطفٰی' تصنیف کی، جس کا مخطوط پبلک لائبریری برلن جرمنی میں ہے۔ لیکن آپ کی شہرہ آفاق کتاب 'النور السافر من اخبار القرن العاشر' ہے،



جس میں دسویں صدی ہجری کے اہم واقعات و مشاہیر کے حالات درج ہیں اور بغداد و بیروت سے اس کے متعدد ایڈیشن شائع ہوئے۔ صاحب شذرات الذہب شیخ ابوالفلاح عبدالحی بن احمد عکری دمشقی المعروف بہ ابن عماد حنبلی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۰۸۹ھ/۱۶۷۹ء) جیسے اہم عرب مورخین نے اپنی تصانیف میں اس سے استفادہ اٹھایا ہے۔ [۴۳]

## ✸ شیخ عبدالحق بن سیف الدین رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(وفات ۱۰۵۲ھ/۱۶۴۲ء)

دہلی میں پیدا ہوئے، وہیں پر وفات پائی۔ فقیہ، مفسر، محدث، محقق، مورخ، حافظ قرآن، شاعر، معمر، صوفیہ کے سلاسل قادریہ، شاذلیہ و نقشبندیہ سے وابستہ، مشکاة المصابیح کے شارح، عربی و فارسی میں تقریباً ایک سو تصنیفات ہیں۔ مکتبہ حرم مکی میں آپ کی چار عربی کتب کے مخطوطات ہیں، جن میں 'تحقیق الاشارة الی تعمیم البشارة' اور 'حل الحزریة' اہم ہیں، اول الذکر کی مائیکروفلم بھی موجود ہے۔ ادھر پبلک لائبریری رباط مراکش میں 'فتح السر المنان فی اثبات مذهب النعمان' کا مخطوط اور ام القریٰ یونیورسٹی مکہ مکرمہ کے ریسرچ انسٹیٹیوٹ میں اس کی مائیکروفلم محفوظ ہے۔ آپ نے شیخ ولی الدین محمد بن عبداللہ عمری خطیب تبریزی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۷۴۱ھ/۱۳۴۰ء) کے مرتب کردہ مجموعہ احادیث 'مشکاة المصابیح' کی عربی شرح 'اللمعات' لکھی، جس کا انتخاب 'مشکاة المصابیح' کے حاشیہ پر دہلی و بمبئی وغیرہ سے بارہا شائع ہوا۔ اب مصر کے ایک محقق شیخ رمضان بن احمد بن علی آل عوف نے 'مشکاة المصابیح' پر تحقیق انجام دی تو اس انتخاب سے بھرپور استفادہ اٹھایا، جو ۲۰۰۳ء کو بیروت سے چھ جلدوں میں شائع ہوئی۔ [۴۴]

## ✸ مولانا عبدالحکیم بن شمس الدین رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(وفات ۱۰۶۷ھ/۱۶۵۶ء)

سیالکوٹ میں پیدا ہوئے، وہیں پر قبر واقع ہے۔ فقیہ، حنفی، مدرس، رئیس العلماء، عربی

کی متعدد درسی کتب پر حواشی لکھے جو مقبول عام ہوئے اور ان میں سے بعض کتب عرب وعجم کے دینی مدارس کے نصاب میں شامل کی گئیں اور یہ استنبول، قازان، لکھنؤ، دہلی وقاہرہ وغیرہ سے شائع ہوئیں۔ جدہ یونی ورسٹی کی لائبریری میں آپ کی دو کتب خود آپ کے قلم سے آج بھی موجود ہیں، آپ نے یہ ۱۰۵۷ھ میں قلم بند کیں اور ان کے نام یہ ہیں: 'الــــــدرۃ الشمینۃ' اور 'رسالۃ فی خلق الافعال'، جب کہ مکتبہ حرم مکی میں 'حاشیۃ علی المطول' 'وحاشیۃ علی تفسیر بیضاوی' وغیرہ کتب کے مخطوطات محفوظ ہیں۔ آپ کی تصنیفات پر عربوں نے خوب کام کیا، جیسا کہ عراق کے شہر سلیمانیہ کے قریب گاؤں چوارتا کے شیخ محمد بن رسول رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۲۴۶ھ/۱۸۳۰ء) نے آپ کے 'حاشیۃ بر حاشیۃ مولوی خیالی' پر تعلیقات لکھیں، جو استنبول سے شائع ہوئی اور تیونس کے مفتی احناف و ملک کے شیخ الاسلام سید محمد بن احمد حمیدہ اوّل ابن خوجہ کبیر حسینی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۲۷۹ھ/۱۸۶۲ء) نے آپ کے حاشیہ تفسیر بیضاوی پر تعلیقات 'معین المعانی فی علم المعانی'' لکھیں۔ تیونس کے ہی اہم عالم شیخ محمد طاہر بن محمد شاذلی ابن عاشور رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۲۸۴ھ/۱۸۶۸ء) جو قاضی اور پھر مفتی احناف، آخر میں نقیب الاشراف کے مناصب عالیہ پر تعینات رہے، انہوں نے مولانا سیالکوٹی کے 'حاشیہ علی المطول' پر تمہیدات بنام 'الغیث الافریقی' لکھیں۔ نیز تیونس کے ہی قاضی ومفتی احناف و شیخ الاسلام سید احمد حمیدہ بن محمد ابن خوجہ صغیر حسینی قادری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۳۱۳ھ/۱۸۹۶ء) نے آپ کے حاشیہ تفسیر بیضاوی پر تقاریر لکھیں۔ ادھر قاہرہ مصر میں جامعہ ازہر کے مدرس و امتحان کمیٹی کے رکن شیخ ابوالفداء اسماعیل بن موسیٰ حامدی مالکی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۳۱۶ھ/۱۸۹۸ء) نے آپ کی ایک کتاب پر جب کہ جامعہ ازہر کے وائس چانسلر شیخ عبدالرحمٰن شر بینی شافعی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۳۲۶ھ/۱۹۰۸ء) نے دو کتب پر تقاریر قلم بند کیں۔ [۴۵]



### ✱ مولانا نظام الدین برہان پوری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(گیارہویں صدی ہجری کے آخر میں وفات پائی)

آپ چالیس برس تک بادشاہ ہند ابوالمظفر محی الدین محمد اورنگ زیب عالم گیر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۱۱۸ھ/۱۷۰۷ء) کے دربار سے وابستہ رہے اور جب بادشاہ کے حکم پر علماء ہند کی ایک بڑی جماعت نے فقہ حنفی پر ضخیم عربی کتاب 'فتاویٰ عالم گیری' تصنیف کی تو آپ اس کے مصنفین میں سرفہرست تھے۔ یہ عربوں میں 'فتاوی الھندیہ' کے نام سے مشہور ومقبول ہے اور کلکتہ، مدراس، دہلی، لکھنؤ، کان پور، قاہرہ، بیروت و کراچی سے اس کے متعدد ایڈیشن شائع ہوئے۔ شیخ عبدالرحمٰن بحراوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی تصحیح کے بعد اسے مطبع بولاق قاہرہ نے تیرہویں صدی ہجری میں اور اب شیخ عبداللطیف حسن عبدالرحمٰن کی تحقیق کے ساتھ کمپیوٹر ایڈیشن قدیمی کتب خانہ کراچی نے شائع کیا، جو بطور خاص قابل ذکر ہیں۔ [۴۶]

### ✱ مولانا احمد بن ابی سعید المعروف بہ ملا جیون رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(وفات ۱۱۳۰ھ/۱۷۱۸ء)

لکھنؤ کے قصبہ امیٹھی میں پیدا ہوئے، چند برس لاہور میں مقیم رہے، دہلی میں وفات پائی، امیٹھی میں قبر واقع ہے۔ مفسر، فقیہ، اصولی، مدرس، مرشد السالکین، صوفیہ کے سلاسل چشتیہ وقادریہ سے وابستہ، عربی وفارسی میں نظم ونثر پر مشتمل چند تصنیفات ہیں۔ آپ کی دو عربی کتب، تفسیر قرآن مجید 'التفسیرات الاحمدیۃ فی بیان الآیات الشرعیۃ مع تعریفات المسائل الفقھیۃ' اور اصول فقہ پر 'نور الانوار شرح المنار' پاک وہند سے بار ہا شائع ہوئیں، جب کہ عرب دنیا میں آپ کا تعارف ثانی الذکر کتاب کے باعث پھیلا، جو حال ہی میں بیروت سے شائع ہوئی اور بعض عرب علماء کے حلقات دروس میں پڑھائی جاتی ہے۔ علاوہ ازیں مدرسہ صولتیہ مکہ مکرمہ کے نصاب میں شامل ہے، معلوم رہے یہ مدرسہ آج کے پورے ملک سعودی عرب کی سب سے قدیم درس گاہ ہے اور اس میں تعلیم پانے

والوں میں سے متعدد اکابر علماء عرب میں شمار ہوئے۔[۴۷]

✹ **مولانا محمد ہاشم بن عبدالغفور رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ**

(وفات ۱۱۷۴ھ/۱۷۶۰ء)

صوبہ سندھ کے شہر ٹھٹھہ کے ممتاز عالم، فقیہ حنفی، محدث، مسند، لغوی، سیرت نگار، عربی، فارسی، سندھی میں متعدد تصنیفات ہیں۔ عراق کے شہر بصرہ میں آپ کی عربی کتاب 'غایۃ النیل فی اختصار الاتحاف و الذیل' کا جو مخطوط محفوظ ہے وہ خود آپ کے قلم سے ہے، جسے آپ نے ۱۱۲۷ھ میں قلم بند کیا۔ ادھر جدہ یونی ورسٹی لائبریری میں 'حیاۃ القاری باطراف صحیح البخاری' کا مخطوط اور مکتبہ حرم مکی میں اس کی مائیکروفلم محفوظ ہیں۔ مکہ مکرمہ کے شافعی عالم مسند العصر شیخ محمد یاسین فادانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۴۱۰ھ/۱۹۹۰ء) نے آپ کی ایک تصنیف کا اختصار تیار کیا، جو 'المقتطف من اتحاف الاکابر' کے نام سے بیروت سے شائع ہوئی۔[۴۸]

✹ **مولانا شاہ احمد بن عبدالرحیم المعروف بہ شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ**

(وفات ۱۱۷۶ھ/۱۷۶۲ء)

ضلع مظفرنگر کے قصبہ پھلت میں پیدا ہوئے اور دہلی میں قبر واقع ہے۔ محدث ہند، فقیہ، سلسلہ نقشبندیہ کے مرشد، عربی و فارسی میں بکثرت تصانیف ہیں۔ مدینہ منورہ میں واقع مکتبہ شاہ عبدالعزیز میں آپ کی 'الفضل المبین فی المسلسل من حدیث النبی الامین' کا مخطوط جب کہ جدہ یونی ورسٹی لائبریری نیز جنوبی یمن کے علاقہ حضر موت کے علم و روحانیت میں مشہور گاؤں خریضہ میں واقع عارف باللہ علامہ سید احمد بن حسن عطاس رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۳۳۴ھ/۱۹۱۶ء) کے ذخیرۂ کتب میں 'القول الجمیل فی بیان سواء السبیل' کے مخطوطات نیز دار مخطوطات بحرین میں آپ کی 'رسالۃ شریفۃ فی بیان وحدۃ الوجود' کا مخطوط محفوظ ہیں۔ علاوہ ازیں مؤطا امام مالک کی شرح 'المسوی' بیروت سے



شائع ہوئی اور 'الفوز الکبیر فی اصول التفسیر' کا عربی ترجمہ قاہرہ وغیرہ مقامات سے طبع ہوا۔ نیز 'الارشاد الی مہمات علم الاسناد' پر عرب اہل قلم نے تحقیق انجام دی۔[۴۹]

✹ **مولانا سید غلام علی آزاد بن نوح رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ**

(وفات ۱۲۰۰ھ/۱۷۸۶ء)

بلگرام میں پیدا ہوئے اورنگ آباد میں وفات پائی۔ محدث، مورخ، شاعر بے بدل، صوفی کامل، سبحان الہند، عربی و فارسی میں نظم و نثر پر مشتمل متعدد تصنیفات ہیں، لیکن عربوں میں آپ کا تعارف 'سبحۃ المرجان فی آثار ھندستان' کے ذریعے پھیلا اور یہ کتاب پہلی بار ایک عرب محقق شیخ امین بن حسن حلوانی مدنی (وفات ۱۳۱۶ھ/ ۱۸۹۸ء) کی تحقیق و تصحیح سے شائع ہوئی اور اہم عرب مورخین شیخ الخطباء والائمہ مسجد حرم مکی جسٹس عبداللہ بن احمد ابوالخیر مرداد حنفی شہید رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۳۴۳ھ/۱۹۲۴ء) نے علماء مکہ مکرمہ کے حالات پر اپنی عظیم تصنیف 'نشر النور' اور مشہور محقق خیر الدین بن محمود زرکلی دمشقی (وفات ۱۳۹۶ھ/ ۱۹۷۶ء) نے اپنی شہرہ آفاق کتاب 'الاعلام' کی تصنیف کے دوران 'سبحۃ المرجان' سے بھرپور فائدہ اٹھایا۔[۵۰]

✹ **مولانا شاہ عبدالعزیز بن ولی اللہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ**

(وفات ۱۲۳۹ھ/۱۸۲۴ء)

دہلی میں قبر واقع ہے۔ محدث، مفسر، فقیہ حنفی، اصولی، صوفی کامل، سراج الہند، عربی، فارسی اور اردو میں متعدد تصنیفات ہیں۔ آپ کی فارسی تصنیف 'تحفۃ اثنا عشریۃ' کو عرب و عجم میں بھرپور پذیرائی ملی اور یہ رد شیعیت پر بے مثل کتاب قرار پائی۔ جس کا ایک عربی ترجمہ مولانا رحمت اللہ کیرانوی مہاجر مکی نے کیا، جو ابھی تک شائع نہیں ہوا اور اس کا قلمی نسخہ مدرسہ صولتیہ مکہ مکرمہ کے کتب خانہ میں ہے، اس کا دوسرا عربی ترجمہ قبل ازیں مدراس کے مولانا محمد سعید اسلمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۲۷۲ھ/ ۱۸۵۵ء) نے کیا تھا،

جس کا ایک نسخہ انیسویں صدی عیسوی میں عالم عرب کے مشہور خطاط شیخ عبدالوہاب بن عبدالرزاق بغدادی (وفات ۱۳۲۷ھ/۱۹۰۹ء) نے کتابت کیا، جو مکتبہ اوقاف بغداد میں محفوظ تھا لیکن اب کویت وسعودی عرب کے تعاون سے برطانیہ وامریکہ نے ملک عراق پر جو جنگ مسلط کی اس دوران بغداد پر شدید بمباری کے بعد ان نوادرات علمی کا کیا حشر ہوا، کچھ معلوم نہیں۔

الغرض صاحب تفسیر روح المعانی کے پوتا شیخ محمود شکری بن عبداللہ بن شہاب الدین محمود آلوسی حسینی بغدادی (وفات ۱۳۴۲ھ/۱۹۲۴ء) نے اسی ترجمہ کا اختصار تیار کیا، جس کا قلمی نسخہ شاہ سعود یونی ورسٹی ریاض میں محفوظ ہے، جب کہ شام ومصر کے مشہور عالم وصحافی سید محب الدین خطیب (وفات ۱۳۸۹ھ/۱۹۶۹ء) نے اس اختصار پر حواشی ومقدمہ لکھا، پھر یہ مختصر 'التحفة الاثنی عشریة' کے نام سے قاہرہ استنبول وریاض سے بار بار شائع ہوئی۔[۵۱]

## ✸ مولانا فضل حق بن فضل امام فاروقی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(وفات ۱۲۷۸ھ/۱۸۶۱ء)

خیرآباد میں پیدا ہوئے، لیکن آپ کی قبر نہ تو خطہ ہند میں اور نہ ہی کسی عرب ملک میں ہے، بلکہ ایک جزیرہ انڈیمان میں ہے، جہاں انگریز کی حکومت نے آپ کو تحریک آزادی ہند میں حصہ لینے کے 'جرم' میں قید کر رکھا تھا۔ محدث، فقیہ، اصولی، مجاہد، شاعر، صوفیہ کے سلسلہ چشتیہ سے وابستہ، حکمت وفلسفہ کے امام، عقلی علوم کے خصوصی ماہر، عربی وفارسی میں نظم ونثر پر مشتمل پندرہ سے زائد تصنیفات ہیں۔ عربوں میں آپ کی پہچان فلسفہ کے موضوع پر عربی تصنیف 'الهدية السعيدية' کے باعث ہے، جو بریلی، دہلی، کان پور، کراچی، لکھنؤ اور ۱۹۰۴ء میں قاہرہ سے شائع ہوئی، اور مدرسہ صولتیہ مکہ مکرمہ کے نصاب میں شامل کی گئی۔[۵۲]

## ✸ مولانا عبدالحی بن عبدالحلیم فرنگی محلی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(وفات ۱۳۰۴ھ/۱۸۸۷ء)

لکھنؤ میں قبر واقع ہے۔ فقیہ، محدث، محقق، عربی وفارسی اور اردو میں بکثرت تصانیف ہیں۔



جن میں سے ستر کے لگ بھگ فقط عربی میں چھوٹی بڑی کتب پاک وہند سے شائع ہوئیں۔

بیسویں صدی عیسوی کے اوائل میں ترکی کے مغربی تہذیب وثقافت سے مرعوب ومغلوب اور سیکولر افکار کے انتہا پسند داعی فوجی جنرل مصطفی کمال پاشا (وفات ۱۳۵۷ھ/۱۹۳۸ء) نے ملک سے خلافت عثمانیہ کا باضابطہ خاتمہ کیا اور جدید ترکی کے اولین صدر ہوئے تو انہوں نے ملک سے اسلامی تہذیب وثقافت کے ڈھانچہ کو بزور قوت منہدم کرنا شروع کیا، تب بہت سے جید علماء کرام کے لیے ملک چھوڑنے کے علاوہ کوئی راستہ نہ رہا۔ اس موقع پر ترکی سے ہجرت کرنے والے علماء میں ایک اہم نام نائب شیخ الاسلام شیخ محمد زاہد کوثری حنفی نقشبندی مجددی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۳۷۱ھ/۱۹۵۲ء) کا ہے، جو دمشق کے بعد قاہرہ پہنچے اور وہیں پر سکونت اختیار کی، جس دوران ان کی نظر مولانا عبدالحی کی بعض تصانیف پر پڑی، بعد ازاں انھوں نے اپنے خاص شاگرد شام کے شہر حلب کے حنفی عالم شیخ عبدالفتاح ابوغدہ نقشبندی مجددی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۴۱۷ھ/۱۹۹۷ء) کو وصیت کی کہ وہ مولانا عبدالحی کی تصانیف پر کام کریں۔ چنانچہ ان کی سعی سے آپ کی متعدد کتب مختلف عرب ممالک سے جدید انداز میں شائع ہوئیں اور یہ سلسلہ جاری ہے۔ اردن کے دارالحکومت عمان کے شیخ صلاح محمد سالم ابوالحاج نے آپ کی فقہی خدمات پر مقالہ لکھ کر بغداد یونی ورسٹی سے ایم فل کیا، جس کا اختصار 'المنهج الفقهي للامام اللكنوي' کے نام سے ۲۰۰۲ء میں عمان سے ۴۲۵ صفحات پر شائع ہوا۔[۵۳]

# مولانا احمد رضا خان بریلوی

مولانا احمد رضا ابن نقی علی خان المعروف بہ اعلیٰ حضرت بریلوی و فاضل بریلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ۱۲۷۲ھ/۱۸۵۶ء کو بریلی شہر میں پیدا ہوئے اور ۱۳۴۰ھ/۱۹۲۱ء میں وہیں پر وفات پائی۔ فقیہ حنفی، محدث، اصولی، نعت گو شاعر، عقلی و نقلی علوم کے ماہر، صوفیہ کے سلسلہ قادریہ کے مرشد، عربی، فارسی اور اردو میں بکثرت تصانیف ہیں۔ دو مرتبہ حج و زیارت کے لیے حجاز مقدس حاضر ہوئے، پہلی بار ۱۲۹۵ھ/۱۸۷۸ء میں گئے اور وہاں پر مکہ مکرمہ کے تین اکابر علماء کرام کی شاگردی اختیار کی اور دوسری بار ۱۳۲۳ھ/۱۹۰۵ء میں اس غرض سے سفر کیا، اس موقع پر پچیس سے زائد عرب علماء کرام نے خود آپ سے اخذ کیا۔ آپ کی چند عربی کتب پاک و ہند، ترکی و مصر سے شائع ہوئیں۔ ان میں 'فتاوی الحرمین برجف ندوة المین' کے



مندرجات پر مکہ مکرمہ و مدینہ منورہ کے اکابر علماء کرام نے تائیدی فتاویٰ اور تصدیقات لکھیں۔ اس کتاب کا قلمی نسخہ جنوبی یمن کے علاقہ حضرموت کے گاؤں حریضہ میں سید احمد عطاس کے متروکہ ذخیرۂ کتب میں محفوظ ہے [۵۴] جب کہ یہ بمبئی، بریلی، لاہور و استنبول سے بارہا شائع ہوئی، نیز اردو ترجمہ بھی مطبوع ہے۔

آپ کی ایک اور اہم عربی کتاب 'کفل الفقیہ الفاھم فی احکام قرطاس الدراھم' ہے، جو آپ نے دوسرے سفر حجاز کے موقع پر مکہ مکرمہ میں وہاں کے بعض علماء کرام کی خواہش پر تصنیف کی، جس کا مخطوط مکتبہ مکہ مکرمہ میں آج بھی محفوظ ہے [۵۵] جب کہ یہ بریلی، لاہور، بانسی پور، بہار سے بارہا شائع ہوئی نیز اردو و انگریزی تراجم بھی طبع ہوئے۔ [۵۶]

ایک اور کتاب 'حسام الحرمین علی منحر الکفر و المین' اہم ہے، جس پر حرمین شریفین کے تینتیس اکابر علماء کرام کی تقاریظ درج ہیں اور یہ بریلی و لاہور اور کراچی سے شائع ہوئی، نیز ان دنوں کمپیوٹر انٹرنیٹ پر واقع برکاتی فاؤنڈیشن کراچی کی ویب سائٹ پر دستیاب ہے [۵۷] نیز اردو ترجمہ بھی شائع ہوا۔

اور پہلے سفر حجاز کے موقع پر اپنے استاذ مفتی شافعیہ مکہ مکرمہ علامہ سید حسین بن صالح جمل اللیل رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۳۰۵ھ/۱۸۹۱ء) کے حکم پر ان کی تصنیف 'الجوھرة المضیئة' کی شرح 'النیرة الوضیئة' لکھی، جو اردو ترجمہ کے ساتھ ۱۳۰۸ھ کو لکھنؤ سے طبع ہوئی۔ [۵۸]

مصر کے ایک ادیب و محقق، ازہریونی ورسٹی قاہرہ میں استاذ سید حازم بن محمد احمد عبدالرحیم محفوظ (ولادت ۱۳۸۴ھ/۱۹۶۴ء) نے فاضل بریلوی کے عربی اشعار جمع کر کے ان پر تحقیق و حواشی لکھے [۵۹] پھر یہ مجموعہ 'بساتین الغفران' کے نام سے ۱۴۱۸ھ/۱۹۹۷ء میں ۳۵۲ صفحات پر پاکستان سے شائع ہوا۔

پروفیسر حازم محفوظ نے ہی آپ کے حالات پر عربی میں مستقل کتاب 'الدراسات الرضویة فی مصر العربیة' لکھی، جو ۱۴۱۹ھ/۱۹۹۸ء میں قاہرہ سے شائع ہوئی [۶۰] پھر

کتابی صورت میں ۱۴۱۹ھ/۱۹۹۸ء کو منظر عام پر آیا۔ اسی ایڈیشن کا اردو ترجمہ ڈاکٹر ممتاز احمد سدیدی ازہری (ولادت ۱۳۸۶ھ/۱۹۶۶ء) نے کیا، جسے رضا اکیڈمی لاہور نے عربی متن کے ساتھ یک جا ذکر ولادت خیر الانام ﷺ کے وقت کھڑے ہونا مستحب ہے کے نام سے ۱۴۲۱ھ/۲۰۰۰ء میں ۵۹ صفحات پر شائع کیا۔

۱۳۳۰ھ کو مدینہ منورہ میں تین علماء کرام نے استحباب القیام پر تقاریظ لکھی تھیں اور جیسا کہ گزشتہ صفحات پر آچکا کہ اس کا جو ایڈیشن ۱۴۱۵ھ/۱۹۹۵ء کو استنبول سے چھپا، اس پر یہ تقاریظ موجود ہیں۔

✵ **شیخ سید محمد تاج الدین بن محمد بدر الدین حسنی** رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(۱۳۰۷ھ-۱۳۶۲ھ/۱۸۹۰ء-۱۹۴۳ء)

دمشق میں پیدا ہوئے، وہیں پر وفات پائی۔ محدث اعظم شام کے فرزند جلیل، دمشق کے ایک مدرسہ میں استاذ رہے، پھر مدارس کی اصلاح کے لیے قائم ادارہ کے رکن، عثمانی حکومت کی جنرل اسمبلی کے رکن، عثمانی فوج کے مجلہ 'الشرق' کے سرپرست، مجلس شوریٰ کے رکن، دمشق شہر کے قاضی رہے۔ تا آں کہ ۱۹۲۸ء اور پھر ۱۹۳۴ء میں دو بار ملک شام کے وزیر اعظم ہوئے اور ۱۹۴۱ء میں ملک کے صدر بنائے گئے، اسی منصب پر وفات پائی۔

مولانا اعظم حسین خیر آبادی مدنی کے فرزند مولانا شاہ محمد علی حسین بھوپالی مدنی ۱۳۲۶ھ کو مدینہ منورہ سے دمشق گئے اور وہاں شیخ سید تاج الدین حسنی کی معیت میں ان کے والد امام الدہر حافظ العصر شیخ بدر الدین حسنی سے شرح وقایہ کا درس لیا۔

آپ پہلی بار وزیر اعظم تھے تو دمشق کی جامع مسجد اموی میں آپ کی زیر صدارت سالانہ جلسہ میلاد النبی ﷺ انعقاد پذیر ہوا، جس میں عامۃ الناس کے علاوہ سفارت حکومت اور فوج کے نمائندے بھی شامل تھے۔ اس دور کے ہندوستان سے شائع ہونے والے مشہور اردو ہفت روزہ 'الفقیہ' امرتسر نے اس خبر کو اپنی تازہ اشاعت میں 'دمشق میں جلسہ میلاد النبی ﷺ'



کے عنوان سے نمایاں طور پر شائع کیا۔[۳۶۲]

✵ **شیخ محمد عطاء اللہ بن ابراہیم کسم** رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(۱۲۶۰ھ-۱۳۵۷ھ/۱۸۴۴ء-۱۹۳۸ء)

دمشق میں پیدا ہوئے، وہیں پر وفات پائی، باب صغیر قبرستان میں قبر واقع ہے۔ آپ کے مزار پر جو کتبہ نصب ہے اس میں آپ کا سن وصال 'عطاء اللہ فی الجنات خالد' کے مصرعہ سے نکالا گیا ہے۔ حافظ قرآن مجید، فقیہ حنفی، امام و مدرس، متعدد علوم کے ماہر۔ تصنیفات یہ ہیں، 'الاقوال المرضیۃ فی الرد علی الوھابیۃ' جو دمشق کے متعدد اکابر علماء کرام کی تقاریظ سے مزین ہے، مطبوعہ قاہرہ، 'الدرر المنثورۃ فی الاوراد المأثورۃ' مطبوعہ قاہرہ، 'رسالۃ فی مصطلح الحدیث' مخطوط، 'فصل الخطاب فی المرأۃ و وجوب الحجاب' مطبوعہ دمشق، نیز آپ کے جاری کردہ فتاویٰ کا ضخیم مجموعہ شیخ محمد عدنان درویش کی تحقیق وحواشی کے ساتھ زیر طبع ہے۔

۱۹۱۸ء سے وفات تک ملک شام کے اعلیٰ ترین سرکاری منصب 'مفتی اعظم' تعینات رہے اور عمر بھر درس وتدریس سے وابستہ رہے، آپ فقہ حنفی، اصول فقہ، تفسیر، حدیث، لغت وغیرہ علوم کی اہم کتب کا درس دیا کرتے۔ آپ جو کتب پڑھایا کرتے ان میں ملا احمد جیون امیٹھوی کی 'نور الانوار' شامل ہے۔ آپ کے متعدد تلامذہ دمشق کے اکابر علماء میں شمار ہوئے۔ آپ نے تین بار حج و زیارت کی سعادت پائی، نیز مزارات اولیاء اللہ کی زیارت کے لیے بکثرت سفر کیے۔

دمشق کے مشہور دینی مدرسہ 'معھد الفتح الاسلامی' کے ایک طالب علم خالد احمد نے ۱۴۱۶ھ/۱۹۹۵ء میں مدرسہ کی اعلیٰ سند کے لیے مقالہ بعنوان 'ترجمۃ الشیخ محمد عطاء اللہ الکسم' ملک کے اہم حنفی عالم و آپ کے نواسہ شیخ عبد الرزاق حلبی حفظہ اللہ تعالیٰ (ولادت ۱۳۴۴ھ/۱۹۲۵ء) کی نگرانی میں لکھا جو تا حال شائع نہیں ہوا۔[۳۶۳]

### ✵ شیخ محمد بن قاسم المعروف بہ محمد قاسمی حلاق رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(۱۲۷۶ھ-۱۳۳۷ھ/۱۸۵۹ء-۱۹۱۸ء)

دمشق میں پیدا ہوئے، وہیں پر وفات پائی، باب صغیر قبرستان میں قبر واقع ہے۔ شافعی عالم، حافظ قرآن کریم، استاذ العلماء، جامع مسجد حسان کے امام و خطیب و مدرس، فقہی علوم کے ماہر، کلمۂ حق کہنے میں جری، چند تصنیفات تھیں جو آپ کی زندگی میں ہی تلف ہو گئیں۔ آپ کے فرزند شیخ احمد بن محمد بن قاسم شافعی ثم حنفی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۴۱۴ھ/۱۹۹۳ء) بھی عالم جلیل اور محکمہ اوقاف شام کے مدیر اعلیٰ بدرجہ وزیر اوقاف تھے۔

آپ کے بھتیجا شیخ جمال الدین قاسمی بن محمد سعید بن قاسم حلاق (وفات ۱۳۳۲ھ/۱۹۱۴ء) دمشق میں وہابی فکر کے اوّلین مبلغ ہوئے۔

شیخ محمد قاسمی حلاق ماہنامہ 'الحقائق' دمشق کے اہم قلمی معاون تھے۔ جیسا کہ 'تحقیق الکلام فی وجوب القیام عند قراء ۃ مولد المصطفی و وضع امہ لہ علیہ الصلاۃ و السلام' کے عنوان سے ایک مضمون 'الحقائق' کے شمارہ ذیقعدہ ۱۳۳۰ھ میں اور قبل ازیں اسی موضوع پر آپ کا ایک اور مضمون اسی برس ربیع الاوّل کے شمارے میں طبع ہوا۔[۳۶۴]

ایک اردو تذکرہ نگار کا یہ لکھنا درست نہیں کہ رسالہ 'الحقائق' کے بعض اہل کار اہل سنت و جماعت سے اختلاف رکھتے تھے[۳۶۵] اس کے چند شمارے راقم السطور کی نظر سے گزرے، جن سے بخوبی عیاں ہے کہ اس کے بانی ارکان دمشق کے اکابر علماء اہل سنت جب کہ یہ رسالہ جو چند برس جاری رہا، عقائد اسلامیہ کے تحفظ و اشاعت میں اہل سنت کا بے باک ترجمان تھا۔

شیخ محمد قاسمی حلاق نے دولۃ مکیہ پر تقریظ کے علاوہ مولانا احمد علی رامپوری و مولانا کریم اللہ پنجابی کی استدعا پر قول گنگوہی کے تعاقب میں مضمون 'دحض الفضول فی الرد علی من حظر القیام عند ولادۃ الرسول ﷺ' قلم بند کیا، جو پہلے الحقائق



میں[۳۶۶] اور پھر کتابی صورت میں ۱۴۱۵ھ/۱۹۹۵ء میں استنبول سے شائع ہوا۔

### ✵ شیخ مصطفیٰ بن احمد شطی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(۱۲۷۲ھ-۱۳۴۸ھ/۱۸۵۵ء-۱۹۲۹ء)

دمشق میں پیدا ہوئے، وہیں پر وفات پائی۔ آپ کے خاندان میں متعدد اکابر علماء کرام ہو گزرے۔ مدرسہ باذرائیہ وغیرہ کے مدرس، شاذلی سلسلہ کے مرشد کبیر، نیز حکومت کی طرف سے دمشق کے 'مفتی حنابلہ' تعینات رہے۔ آپ نے رد وہابیت پر کتاب 'النقول الشرعیۃ فی الرد علی الوھابیۃ' لکھی، جو تقریباً ۱۳۳۰ھ کو ۷۵ صفحات پر شائع ہوئی۔[۳۶۷]

### ✵ شیخ سید حسن بن مصطفیٰ اولیاء رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(۱۲۷۹ھ-۱۳۵۲ھ/۱۸۶۲ء-۱۹۳۳ء)

مدینہ منورہ میں پیدا ہوئے اور مکہ مکرمہ میں وفات پائی۔ مسجد نبوی مدینہ منورہ کے امام و خطیب و مدرس، طبیب، مدینہ منورہ میں ایک تجارتی کتب خانہ قائم کیا۔ آپ کی نسل مکہ مکرمہ میں آباد ہے۔[۳۶۸]

۲۰ رشوال ۱۳۳۲ھ کو مدینہ منورہ میں تقریظ قلم بند کی۔

### ✵ شیخ سید محمد بن ادریس قادری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(وفات ۱۳۵۰ھ/۱۹۳۱ء)

مراکش کے شہر فاس کے باشندہ، جب کہ وہاں کے شہر جدیدہ میں وفات پائی، وہیں پر قبر بنی۔ مالکی عالم، محدث کبیر، حافظ الاحادیث، صاحب تصانیف کثیرہ، ظاہری و باطنی علوم کے ماہر۔ آپ نے مجموعۂ احادیث سنن الترمذی کی ضخیم شرح لکھی۔ فضائل زمزم پر آپ نے 'ازالۃ الدھش و الولہ عن المتحیر فی صحۃ الحدیث، ماء زمزم لما شرب لہ' لکھی، جو مصر سے شائع ہوئی، جس کا ایک نسخہ آپ نے خود مدینہ منورہ سے فاضل بریلوی کو ہندوستان بھجوایا۔ اس کتاب کا تازہ ایڈیشن حال ہی میں مکتب الاسلامی بیروت نے تحقیق

کے ساتھ شائع کیا ہے۔آپ کی دیگر تصانیف میں فہرسۃ، 'المواهب السارية فی مناقب ذی الکرامات السامية الشیخ ابی الشعیب الساریة' اہم ہیں۔[۳۶۹]

۲۴ رشعبان ۱۳۳۰ھ کو مدینہ منورہ میں دولۃ مکیہ پر تقریظ لکھی۔

## ✹ شیخ محمد حبیب اللہ بن عبد اللہ مایابی شنقیطی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(۱۲۹۵ھ-۱۳۶۳ھ/۱۸۷۸ء-۱۹۴۴ء)

موریتانیہ کے مشہور علمی شہر شنقیط میں پیدا ہوئے، قاہرہ میں وفات پائی اور وہیں پر مزار امام شافعی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے احاطہ میں قبر واقع ہے۔حافظ قرآن مجید، محدث، مالکی عالم، استاذ العلماء، شاعر، چالیس سے زائد تصنیفات میں سے بعض کے نام یہ ہیں، 'زاد المسلم فیما اتفق علیہ البخاری و مسلم' چھ جلد مطبوع، 'ھدیۃ المغیث فی امراء المؤمنین فی الحدیث' مطبوعہ قاہرہ، 'دلیل السالک الی مؤطا امام مالک' منظوم مطبوع، 'اضاءۃ الحالک من الفاظ دلیل السالک' مطبوع، 'اصح ما ورد فی المھدی و عیسیٰ ؑ' مطبوع، 'الفوائد السنیۃ فی بعض المآثر النبویۃ' مطبوع، 'کفایۃ الطالب بمناقب علی بن ابی طالب ؓ' مطبوعہ قاہرہ، 'تزیین الدفاتر بمناقب ولی اللہ الشیخ عبد القادر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ' مطبوع۔

آپ کے وطن پر فرانس نے قبضہ کرلیا تو ہجرت کر کے مراکش پہنچے اور ۱۳۳۱ھ کو وہاں سے حجاز مقدس کی راہ لی۔اس دوران دمشق، مدینہ منورہ، مکہ مکرمہ میں مقیم رہے اور تدریس کا عمل جاری رکھا۔پھر قاہرہ چلے گئے اور ازہر یونی ورسٹی میں استاذ ہوئے۔[۳۷۰]

ہندوستان کے عالم جلیل و نقشبندی سلسلہ کے مرشد کبیر شیخ الاسلام شاہ ابوالحسن زید فاروقی مجددی دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۴۱۴ھ/۱۹۹۳ء) نے جامعہ ازہر قاہرہ میں تعلیم کے دوران آپ سے اخذ کیا۔[۳۷۱]

۱۷ رذیقعدہ ۱۳۳۱ھ کو جب کہ آپ مسجد نبوی مدینہ منورہ میں مدرس تھے، آپ نے



دولۃ مکیہ پر تقریظ لکھی۔

## ✹ شیخ محمد زاہد بن عمر زاہد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(۱۲۷۵ھ-۱۳۴۸ھ/۱۸۵۸ء-۱۹۳۰ء)

مدینہ منورہ میں پیدا ہوئے، وہیں پر وفات پائی۔حافظ قرآن مجید، حنفی المذہب، زاہد و عابد، مسجد نبوی کے امام و خطیب و مدرس، کلمہ حق کہنے میں جری تھے۔آپ کا معمول تھا کہ ماہ رمضان المبارک کی ہر رات کو حالت قیام میں پورا قرآن مجید ختم کیا کرتے۔گورنر مدینہ منورہ علی پاشا محسین کے ظلم و استبداد کے خلاف اہل مدینہ نے آواز اٹھائی تو اس کی پاداش میں بیاسی زعماء کو قلعہ طائف میں قید کر دیا گیا، شیخ محمد زاہد ان میں سے ایک تھے، بعد ازاں ان سب کو رہا کر دیا گیا، یہ ۱۳۲۷ھ/۱۹۰۹ء کا واقعہ ہے۔

آخرہ ایام میں آپ مجلس تحریرات شرعیہ کے اہم رکن ہوئے اور خلافت عثمانیہ کے خاتمہ پر ۱۳۳۵ھ کو مدینہ منورہ سے ہجرت کر کے افریقہ پہنچے، جہاں کئی برس قیام کے بعد وطن واپس آگئے۔پھر مملکت سعودی عرب قائم ہوئی تو اس کے بانی شاہ عبد العزیز آل سعود (وفات ۱۳۷۳ھ/۱۹۵۳ء) نے آپ کو قاضی مدینہ منورہ کا منصب پیش کیا، جسے آپ نے قبول نہیں کیا۔

آپ کے ذخیرۂ کتب میں متعدد نادر کتب و مخطوطات موجود تھے، جن میں سے کئی ایک پر آپ کی تعلیقات و شروح درج ہیں اور یہ ذخیرہ آج بھی آپ کے پوتا شیخ زاہد مصطفی زاہد کے ہاں محفوظ ہے۔[۳۷۲]

## ✹ شیخ محمد عارف بن محی الدین محلجی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(۱۲۹۵ھ-۱۳۳۵ھ/۱۸۷۸ء-۱۹۱۶ء)

دمشق کے عالم جلیل، لاتعداد احادیث حفظ تھیں، محدث اعظم کے شاگرد، ادیب و نعت گو شاعر، صداقت میں مشہور اور حد درجہ محتاط و پرہیزگار تھے۔[۳۷۳]

### ✸ شیخ مختار بن احمد مؤید عظمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(۱۲۳۷ھ-۱۳۴۰ھ/۱۸۲۲ء-۱۹۲۱ء)

دمشق میں پیدا ہوئے، وہیں پر وفات پائی۔ سو برس عمر پائی، مصر کا دورہ کیا اور مدینہ منورہ میں کئی برس مقیم رہے، عثمانی حکومت آپ کی علمی خدمات کی معترف تھی۔ پانچ تصنیفات کے نام معلوم ہو سکے، جو یہ ہیں، توحید پر 'التوسلات المدنیة بأسماء الله الحسنیٰ و جاه خیر البریة'، عورت اور پردہ کے بارے میں 'فصل الخطاب' دوسرا نام 'تفلیس ابلیس من تحریر المرأة و رفع الحجاب' مطبوعہ بیروت، نشہ آور اشیاء کے متعلق شرعی حکم پر 'رد الفضول فی مسالة الخمر و الکحول' مطبوع، وہابیت کے تعاقب میں 'جلاء الأوهام عن مذاهب الائمة العظام و التوسل بجاه خیر الانام علیه الصلاة و السلام' مطبوعہ دمشق، نیچریت کے رد میں 'الوسیلة الروحانیة فی فساد الزندقة الطبیعیة' دوسرا نام 'جلاء الیقین فی ابطال مذهب المادیین' مخطوط مخزونہ دارالکتب ظاہریہ دمشق سن کتابت ۱۲۹۷ھ غالباً بخط مصنف ہے۔[۳۷۴]

ربیع الاول ۱۳۳۰ھ کو مدینہ منورہ میں دولۃ مکیہ پر تقریظ لکھی۔

### ✸ مولانا احمد بن محمد ضیاء الدین بنگالی قادری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(۱۳۲۴ھ/۱۹۰۶ء میں زندہ)

مکہ مکرمہ میں پیدا ہوئے، حنفی عالم، قاری، مدرس مسجد حرم و مدرسہ احمدیہ، قاری کے شاعر، بنگال کے کئی تبلیغی دورے کیے۔ حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے سلسلہ چشتیہ میں خلافت پائی، نیز قادری سلسلہ سے وابستہ تھے۔ 'تحفة الکرام فی فضائل البلد الحرام' کے نام سے ایک تصنیف ہے۔[۳۷۵]

مولانا محمد عمر الدین ہزاروی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۳۴۹ھ/۱۹۳۱ء) کی نماز جنازہ کے ساتھ باآواز بلند ذکر کرنے کے جواز پر اردو تصنیف 'الاجازة فی الذکر الجهر مع



الجنازة' پر آپ کی عربی تقریظ پانچ صفحات پر مطبوع ہے۔

الدولة المکیة کے علاوہ حسام الحرمین و فتاوی الحرمین کے مقرظ و مؤید۔

یاد رہے کہ اس دور کے مکہ مکرمہ میں احمد نام کے ایک اور حنفی عالم شیخ احمد بن عبد اللہ قاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۳۵۹ھ/۱۹۴۰ء) موجود تھے۔ جو عارف باللہ مولانا سید مہر علی شاہ چشتی گولڑوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۳۵۶ھ/۱۹۳۷ء) کے مرید اور 'مجلة الاحکام الشرعیة' نامی مطبوعہ عربی کتاب کے مصنف تھے۔ بعض نے انہیں ایک ہی شخصیت خیال کر کے دونوں کے حالات گڈمڈ کر دیے ہیں۔[۳۷۶]

### ✸ شیخ سید محمد بن جعفر بن ادریس کتانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(۱۲۷۴ھ-۱۳۴۵ھ/۱۸۵۷ء-۱۹۲۶ء)

مراکش کے شہر فاس میں پیدا ہوئے، وہیں پر وفات پائی۔ آپ شہر کے مضافات میں سپرد خاک کیے گئے پھر اندرون شہر زمین خرید کر ایک برس بعد آپ کا جسد مبارک وہاں منتقل کر کے اس پر عظیم الشان مزار تعمیر کیا گیا۔ مالکی عالم، محدث کبیر، مؤرخ، عارف باللہ، صوفیہ کے سلسلہ تجانیہ سے وابستہ، دمشق اور مدینہ منورہ مقیم رہے، تقریباً ۶۵ تصانیف میں سے چند کے نام یہ ہیں، علم حدیث پر مشہور و مقبول کتاب 'الرسالة المستطرفة' جو بیروت اور پھر کراچی سے شائع ہوئی اور اب آپ کے پوتا پروفیسر شیخ محمد منتصر بن محمد زمزمی بن محمد بن جعفر کتانی رحمہم اللہ تعالیٰ (وفات ۱۴۱۹ھ/۱۹۹۸ء)[۳۷۷] کی تحقیق کے ساتھ ۳۴۲ صفحات پر بیروت سے کئی ایڈیشن سامنے آچکے ہیں۔ معجزہ معراج پر 'نیل المنی و السول بمعراج الرسول ﷺ' مطبوع، جشن میلاد النبی ﷺ پر تین کتب طبع ہوئیں، جن میں سے ایک 'الیمن و الاسعاد بمولد خیر العباد' کا اردو ترجمہ لاہور سے شائع ہو چکا ہے۔ پگڑی باندھنے کی فضیلت پر 'الدعامة فی احکام سنة العمامة' مطبوع، علم حدیث پر 'نظم المتناثر من الحدیث المتواتر' جو ۱۳۲۸ھ میں طبع ہوئی اور ۱۳۳۰ھ میں مولانا احمد علی رامپوری

نے اس کا ایک نسخہ مدینہ منورہ سے فاضل بریلوی کو ہندوستان ارسال کیا[۳۷۸] علم النبی ﷺ پر تین ضخیم جلدوں میں 'جلاء القلوب العینیة لبیان احاطته علیه السلام بالعلوم الکونیة' زیر طبع اور غیر مطبوعہ کتب میں 'شرح علی دلائل الخیرات' 'اجتماعی ذکر بالجہر کے بارے میں 'نصرة ذوی العرفان' وغیرہ شامل ہیں۔

فاضل بریلوی کے خلیفہ علامہ سید محمد عبدالحی بن عبدالکبیر کتانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۳۸۲ھ/۱۹۶۲ء) کے استاذ نیز ماموں زاد بھائی۔

آپ کے حالات پر آپ کے فرزند شیخ محمد زمزمی کتانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ساڑھے تین سو سے زائد صفحات پر مشتمل کتاب لکھی جو تاحال شائع نہیں ہوئی۔[۳۷۹]

### ✸ شیخ محمد عزیز وزیر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

اندلسی الاصل لیکن تیونس میں پیدا ہوئے پھر مدینہ منورہ میں دفن ہونے کی تمنا لیے وہاں ہجرت کر گئے، مالکی عالم۔ آپ کا عظیم الشان ذخیرۂ کتب، مکتبہ مسجد نبوی میں منتقل ہو چکا ہے[۳۸۰] ایک اردو تذکرہ نگار کے بقول آپ مملکت ہاشمیہ حجاز میں سید حسین کی کابینہ میں وزیر تھے[۳۸۱] لیکن یہ درست نہیں، وزیر آپ کا لقب تھا، منصب نہیں۔

حسام الحرمین پر آپ کی تقریظ مطبوع ہے، جب کہ الدولة المکیة کی نقل بیس روز تک آپ کے پاس رہی، آپ نے بعد از مطالعہ اس کو پسند فرمایا اور تقریظ لکھنے کا عزم کیا[۳۸۲] لیکن یہ معلوم نہیں ہو سکا کہ آپ تقریظ لکھ پائے یا نہیں۔

## فاضل بریلوی کے بعد

گزشتہ اوراق پر 'الدولة المکیة' نیز اس کتاب سے متعلق عرب و عجم کی ان شخصیات کے حالات و واقعات پیش کیے گئے جو اس کے مصنف مولانا احمد رضا خان بریلوی علیہ الرحمہ کی زندگی بلکہ اس کے تصنیف کیے جانے کے ابتدائی دس برسوں یعنی ۱۳۲۳ھ سے ۱۳۳۳ھ دور کے ہیں۔ آج جب کہ فاضل بریلوی کی وفات پر آٹھ سے زائد عشرے گزر چکے،



عرب دنیا کے علمی حلقوں میں اس کتاب کا چرچا ماند نہیں پڑا اور عرب مصنفین کے ہاں اس کا ذکر جاری ہے، جس کی چند مثالیں یہاں پیش ہیں۔

### ✸ شیخ محمد منیر بن عبدہ آغا دمشقی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(وفات ۱۳۶۷ھ/۱۹۴۸ء)

دمشق کے عالم، جنھوں نے قاہرہ ہجرت کی اور وہیں پر وفات پائی۔ جامعہ ازہر میں تعلیم پائی، اسی دوران علامہ رشید رضا مصری کے حلقہ میں شامل ہوئے اور ۱۳۲۷ھ کو وہاں اشاعتی ادارہ 'دار الطباعة المنیریة' قائم کیا، جس نے وہابی فکر کی متعدد اہم کتب شائع کیں۔ نیز اپنی دو تصنیفات ہیں، آیات قرآن مجید کی فہرست ہر آیت کے پہلے لفظ کی بنیاد پر حروف تہجی کے اعتبار سے تیار کی جو 'ارشاد الراغبین فی الکشف عن آی القرآن المبین' کے نام سے بارہا شائع ہوئی[۳۸۳] دوسری تصنیف 'نموذج من الاعمال الخیریة فی ادارة الطباعة المنیریة ۱۳۴۹ھ' ہے، جس کا پہلا ایڈیشن ۱۳۵۸ھ/۱۹۳۹ء میں اسی ادارہ نے ساڑھے چھ سو صفحات پر شائع کیا۔ اس میں کچھ صفحات اس دور کی اسلامی دنیا کے اہم علماء کے تذکرہ کے لیے مختص کیے۔ اس ضمن میں خطۂ ہند سے مختلف مکاتب فکر کے تقریباً بیس علماء کا مختصر تعارف دیا۔ یہاں فاضل بریلوی کا ذکر کرتے ہوئے آپ کی تصانیف کی تعداد سات سو کے قریب بتائی پھر آپ کی اہم تصانیف میں الدولة المکیة کا نام بھی درج کیا نیز اس کے مطبوعہ ہونے کی اطلاع دی۔[۳۸۴]

### ✸ شیخ محمد زمزمی بن محمد بن جعفر کتانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(۱۳۰۵ھ-۱۳۷۱ھ/۱۸۸۸-۱۹۵۱ء)

مراکش کے شہر فاس میں پیدا ہوئے، والد گرامی کے ساتھ مدینہ منورہ و دمشق میں مقیم رہے، پھر واپس وطن چلے گئے اور عمر کے آخری برس شاہ مراکش کی طرف سے حج وفد میں شامل کیے گئے، جہاں سے واپسی پر بیت المقدس وغیرہ مقامات کی زیارت کے بعد دمشق

میں اپنے عزیز و اقارب کے ہاں مقیم تھے کہ وہیں پر وفات پائی۔ باب صغیر قبرستان میں صحابی جلیل سیدنا بلال ﷺ کے مزار نیز قبر محدث اعظم علامہ سید محمد بدرالدین حسنی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے قریب دفن کیے گئے۔ مالکی عالم، حافظ قرآن مجید، مبلغ اسلام، مسند، مرشد، سیاح، شاعر، استاذ العلماء، متعدد تصانیف ہیں۔ قرویتین یونی ورسٹی مراکش سے وابستہ رہے، عثمانی حکومت نے آپ کو وحدت اسلامی کے لیے کوشاں رہنے پر ایوارڈ پیش کیا۔ مشرق وسطی کے متعدد ممالک نیز چین کے دورے کیے۔[۳۸۵]

اپنے چھوٹے بھائی مفتی مالکیہ شام، رابطۃ العلماء شام کے صدر، رابطہ عالم اسلامی کے بانی رکن، مرشد السالکین شیخ محمد مکی کتانی دمشقی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۳۹۳ھ/۱۹۷۳ء) کے ہمراہ آپ دو بار ہندوستان آئے[۳۸۶] پہلی بار فاضل بریلوی کی وفات کے محض ساڑھے تین برس بعد ۱۳۴۴ھ/۱۹۲۵ء اور پھر ۱۳۵۲ھ میں، جس دوران کراچی، بمبئی، دہلی حیدرآباد، بنگلور وغیرہ مقامات پر گئے، نیز اجمیر جا کر صوفیہ کے سلسلۂ چشتیہ کے سرتاج حضرت خواجہ معین الدین حسن سجزی اجمیری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۶۲۷ھ/۱۲۳۰ء) کے مزار پر حاضری دی۔[۳۸۷]

شیخ محمد زمزمی کتانی نے ہندوستان کے یہ دونوں سفر 'رحلتان الی الهند' کے نام سے قلم بند کیے، جو انٹرنیشنل اسلامی یونی ورسٹی اسلام آباد کے ذیلی ادارہ اسلامک ریسرچ انسٹیٹیوٹ کے زیر اہتمام شائع ہونے والے عربی رسالہ 'الدراسات الاسلامیة' میں تین اقساط میں شائع ہوئی۔[۳۸۸]

دوسرے سفر کے دوران بمبئی میں آپ کی ملاقات فاضل بریلوی کے ایک شاگرد مولانا حکیم نور محمد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے ہوئی، جن کے ہاں آپ نے الدولة المکیة وغیرہ فاضل بریلوی کی چند مطبوعہ تصانیف دیکھیں، پھر سفر نامہ میں اس کا ذکر کرتے ہوئے بتایا کہ الاستاذ العلامة المشارک احمد رضا خان المحمدی السنی الحنفی القادری



البرکاتی توفی رحمه الله کی میرے والد گرامی سے ملاقات مدینہ منورہ میں ہوئی، نیز آپ نے الدولة المکیة پر تقریظ لکھی۔ مزید یہ کہ فاضل بریلوی کی شدید خواہش تھی کہ علم النبی ﷺ پر والد گرامی یعنی شیخ محمد بن جعفر کتانی کی مستقل تصنیف 'جلاء القلوب من الاصداء الغیبیة ببیان احاطته علیه السلام بالعلوم الکونیة' جلد طبع ہو۔ بلکہ ایک موقع پر فاضل بریلوی نے ان سے فرمایا کہ آپ کی اس تصنیف کی طباعت کا اہتمام میں کیے دیتا ہوں اور اس کے پانچ صد نسخے بھی آپ کو ارسال کیے جائیں گے۔ جواباً والد گرامی نے یہ عذر بتایا کہ ابھی تک اس کتاب کی تکمیل نہیں ہوئی۔

شیخ محمد زمزمی کتانی نے بمبئی میں فاضل بریلوی کی دوسری اہم تصنیف 'العطایا النبویة فی الفتاوی الرضویة' کی دو مطبوعہ جلدیں بھی ملاحظہ کیں۔ جن کے بارے سفر نامہ میں لکھا کہ اس میں اسلام و اہل سنت مخالف فرقوں قادیانیہ و وہابیہ وغیرہ کا بطور خاص رد کیا گیا ہے۔[۳۸۹]

## ✸ شیخ یوسف بن ہاشم رفاعی حفظہ اللہ تعالیٰ

(ولادت ۱۳۵۱ھ/۱۹۳۲ء)

کویت میں پیدا ہوئے، وہیں پر ایم اے اور کراچی یونی ورسٹی سے پی ایچ ڈی کی۔ سلسلہ نسب و طریقت دونوں اعتبار سے رفاعی، فقیہ شافعی و مرشد کبیر، عالمی مبلغ اسلام، قائد اہل سنت، متعدد تصنیفات میں سے چند کے نام یہ ہیں، نعت و مناقب اہل بیت پر مشتمل دیوان 'زهرة المصطفیٰ علیها و علی ابیها ازکی السلام' کے علاوہ 'الامام السید احمد الرفاعی مؤسس الطریقة الرفاعیة'، 'خواطر فی السیاسة و المجتمع'، 'الصوفیة و التصوف فی ضوء الکتاب و السنة'، 'نصیحة لاخواننا علماء نجد'، یہ تمام کتب شائع ہو چکی ہیں، نیز کمپیوٹر انٹرنیٹ پر قائم آپ کی ویب سائٹ پر ان سب کے عربی متن جب کہ آخر الذکر کا انگریزی ترجمہ بھی ان دنوں ملاحظہ کیا جا سکتا ہے۔[۳۹۰]

۱۹۶۴ء میں کویت کے وزیر مواصلات بنائے گئے، بعد ازاں بھی پارلیمنٹ کے رکن

رہے، جس دوران ملک میں شراب نوشی اور مخلوط نظام تعلیم و دیگر غیر اسلامی افعال کے خلاف سرگرم ارکان پارلیمنٹ کی قیادت کی۔ اب زندگی کے اکثر اوقات تبلیغ اسلام میں بسر کر رہے ہیں۔ ریڈیو، ٹیلے ویژن، اخبارات و رسائل میں آپ کی تقاریر و مضامین نشر ہوتے ہیں۔ مؤتمر عالم اسلامی کراچی کے نائب صدر رہے، ورلڈ اسلامک مشن کراچی سے وابستہ رہے، عالمی تنظیم سواد اعظم اہل سنت کے جنرل سیکرٹری، کویت و بنگلہ دیش میں متعدد دینی مدارس و مساجد اور شفاخانوں کے بانی و سرپرست، لاتعداد عالمی کانفرنسوں میں شرکت کی۔ ۱۳۸۹ھ/۱۹۶۹ء میں کویت سے خلیجی ممالک کا اولین اسلامی وسیاسی عربی ہفت روزہ 'البلاغ' جاری کیا، جو بعد ازاں آپ کے عزیز دوست شیخ عبدالرحمٰن راشد ولایتی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی ملکیت اور اس خطہ کا کثیر الاشاعت رسالہ ہوا۔ اب ڈاکٹر رشید بن عبدالرحمٰن ولایتی اس کے مالک و مدیر اعلیٰ ہیں[۳۹۱] ان دنوں کمپیوٹر انٹرنیٹ پر اس کے تازہ شمارے کا انتخاب بھی ملاحظہ کیا جا سکتا ہے۔[۳۹۲]

پاک و ہند اور بنگلہ دیش کے اکابرین اہل سنت کے ساتھ شیخ یوسف رفاعی کے قریبی روابط ہیں اور آپ یہاں کے اہم دینی اداروں کے دورے کر چکے ہیں اور یہ سلسلہ جاری ہے۔ یہاں کے متعدد علماء و مشائخ نے آپ سے اجازت و خلافت پائی۔[۳۹۳]

شیخ یوسف رفاعی نے عقائد و معمولات اہل سنت کے دفاع و توضیح میں کتاب 'ادلة اهل السنة و الجماعة او الرد المحكم المنيع على منكرات و شبهات ابن منيع' لکھی، جس کے تیسرے باب میں علم النبی ﷺ کی وسعت پر بحث کرتے ہوئے آپ نے الدولة المكية سے بھرپور استفادہ کیا۔ یہ کتاب بے حد مقبول ہوئی، اس کا پہلا ایڈیشن ۱۴۰۴ھ/۱۹۸۴ء میں کویت سے ۱۶۰ صفحات پر عام منظر عام پر آیا، پھر یہ انڈونیشیا، مراکش، مصر اور شمالی یمن سے شائع ہوئی، تا آں کہ ۱۴۱۰ھ/۱۹۹۰ء میں اس کا ساتواں ایڈیشن کویت سے شائع ہوا، نیز ان دنوں آپ کی ویب سائٹ پر بھی موجود ہے۔[۳۹۴]



شیخ الحدیث مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری حفظہ اللہ تعالیٰ (ولادت ۱۳۶۳ھ/۱۹۴۴ء) نے اس شہرۂ آفاق کتاب کا اردو ترجمہ کیا، جو 'اسلامی عقائد' کے نام سے لاہور سے شائع ہوا۔[۳۹۵]

شیخ رفاعی نے اس کتاب میں الدولة المكية سے استفادہ پر اکتفا نہیں کیا، بلکہ اپنے دروس و تقاریر میں بھی اس کے مندرجات کا ذکر کرتے رہتے ہیں۔ جیسا کہ اوائل ۲۰۰۲ء میں آپ دارالعلوم محمدیہ غوثیہ بھیرہ کے فارغ التحصیل علماء کے جشن دستار فضیلت میں شرکت کے لیے پاکستان آئے تو اس عظیم الشان اجتماع میں خطاب کے دوران نعتیہ قصیدہ بردہ کے بعض اشعار کی شرح بیان کرتے ہوئے الدولة المكية کا حوالہ دیا۔

آپ نے فاضل بریلوی کی شخصیت و تعارف پر مستقل عربی مضمون بھی لکھا، جو پاک و ہند سے بارہا شائع ہوا۔[۳۹۶]

## ✸ پروفیسر حازم بن محمد احمد عبدالرحیم محفوظ حفظہ اللہ تعالیٰ

مصر کے باشندہ، ازہر یونی ورسٹی قاہرہ کے استاد، آپ کا مزید تعارف گزشتہ صفحات پر آچکا۔ پروفیسر حازم محفوظ نے اپنی کتاب 'الامام المجدد محمد احمد رضا خان و العالم العربی' میں دولة مکیہ کا مفصل ذکر کیا اور اسے امام احمد رضا خان کی متعدد علوم پر گہری دسترس نیز تصنیف و تالیف کے عمل کو سرعت کے ساتھ پایہ تکمیل تک پہنچانے کی اہم دلیل قرار دیا۔ آپ نے پہلے دولة مکیہ کا عمومی تعارف کرایا، پھر رسالہ 'البیان' کے حوالہ سے علامہ یوسف نبھانی کی تقریظ کا متن، شام و عراق کے مقرظ علماء کے اسماء گرامی کی فہرست، مصر سے تعلق رکھنے والے کل چار علماء کی تقاریظ کا متن، مکتبہ رضویہ ایڈیشن کے سرورق کا عکس، رسالہ البیان کے سرورق و متعلقہ صفحات کا عکس، مصری مقرظین میں سے تین کی تقاریظ کے مخطوطات کا عکس، شامل کتاب کیے۔[۳۹۷]

## ✸ شیخ ابوبکر بن احمد قادری حفظہ اللہ تعالیٰ

(ولادت ۱۳۳۲ھ/۱۹۱۴ء)

مراکش کے شہر سلا میں پیدا ہوئے اور ۱۴۲۲ھ/۲۰۰۱ء میں زندہ تھے۔ سلسلہ نسب و طریقت

دونوں طرح سے قادری، مالکی عالم، معمر، صحافی، تحریک آزادیٔ مراکش کے اہم رہنما، فرانسی استعمار سے حصول آزادی کے لیے کام کرنے والی اہم جماعت 'الحرکة الوطنية' کے بانی رکن، سیاسی معاملات میں فعال، رابطہ علماء مراکش کے رکن، رائل اکیڈمی کے رکن، ملک کے متعدد اہم اداروں سے وابستہ رہے، اہم دینی وثقافتی ماہنامہ 'الایمان' کے ایڈیٹر رہے، متعدد مقالات وتصنیفات ہیں، جن میں 'رجال عرفتهم' 'في سبيل بعث اسلامي' 'في سبيل وعی اسلامي' 'مذكراتي في الحركة الوطنية المغربية' وغیرہ کتب ہیں۔[۳۹۸]

شیخ ابوبکر قادری نے ۳۵۴ صفحات پر مشتمل اپنی تازہ تصنیف 'الشيخ عبد القادر الجيلاني و دوره في الدعوة الاسلامية في انحاء العالمين، الاسيوي و الافريقي' میں ایک باب مشہور قادری مشائخ کے تعارف کے لیے مختص کیا، جس میں فاضل بریلوی کے حالات 'الشيخ الامام احمد رضا القادري البريلوي' کے عنوان سے درج کیے، جن میں آپ کی تصنیفات کی تعداد ایک ہزار کے قریب بتائی، نیز چار اہم کتب کے نام ذکر کیے۔ آپ نے دولۃ مکیہ کا استنبول ایڈیشن ملاحظہ کیا، پھر اس کے بارے میں یوں لکھا:

"الدولة المكية بالمادة الغيبية، و هذا كتاب عظيم الشان، جليل البرهان، انطبع في التركية بسعي مجاهد الاسلام مولانا حسين حلمي، شكر الله مساعيه الجميلة"---[۳۹۹]

✸ ڈاکٹر شیخ جبریل بن فواد حداد حفظہ اللہ تعالیٰ

(ولادت ۱۳۸۰ھ/۱۹۶۰ء)

لبنان کے دارالحکومت بیروت کے عیسائی گھرانہ میں پیدا ہوئے، انگلینڈ اور پھر فرانسی ادب پر کولمبیا یونی ورسٹی نیویارک میں تعلیم پائی۔ قیام نیویارک کے دوران اسلام قبول کیا، پھر امریکہ میں مقیم لبنان کے باشندہ نقشبندی مجددی سلسلہ کے مرشد مبلغ اسلام شیخ سید محمد ہشام قبانی طرابلسی[۴۰۰] نیز ان کے مرشد ترکی کے مبلغ اسلام شیخ سید محمد ناظم حقانی قبرصی



(ولادت ۱۳۴۰ھ/۱۹۲۲ء) سے ملاقات و رابطہ ہوا[۴۰۱] تو مذکورہ سلسلہ طریقت سے وابستہ ہوئے اور ان سے تعلیم وتربیت پائی نیز بیروت ودمشق کے اکابر علماء ومشائخ سے اخذ کیا۔ آپ ۱۹۹۷ء سے دمشق کے محلہ جبل قاسیون میں مقیم ہیں۔ شافعی المذہب، صوفی، مبلغ اسلام، عربی وانگریزی میں متعدد تصنیفات ہیں۔ ان دنوں انگریزی کی مختلف ویب سائٹس پر آپ کے مضامین وکتب ملاحظہ کیے جاسکتے ہیں۔[۴۰۲]

قبل ازیں ڈاکٹر جبریل حداد کی تین انگریزی تصنیفات راقم السطور کی نظر سے گزریں، جن کے نام یہ ہیں:

- Abu bakar Al-siddiq. Page 138
- The Excellence Of Syro-Palestine Al-sham And Its People. Page 126
- Advice To Our Brothers The Scholars Of Najad. Page 166

ان میں پہلی سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے حالات پر، دوسری فضائل شام کے بارے میں اور تیسری سید ہاشم رفاعی کی 'نصيحة لاخواننا علماء نجد' نیز شیخ سید علوی بن احمد حداد حضرمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (وفات ۱۲۳۲ھ/۱۸۱۷ء) کی 'مصباح الانام و جلاء الظلام في رد شبه البدعي النجدي التي اضل بها العوام' کے انگریزی تراجم ہیں، جو مترجم کے حواشی کے ساتھ یکجا طبع کی گئیں۔ ابتدائی دو صفحات پر سید یوسف رفاعی کے حالات درج ہیں۔ ان تینوں کتب کے آخری صفحہ پر ڈاکٹر جبریل کا تعارف دیا گیا ہے۔ یہ کتب ۲۰۰۲ء میں مکتبہ الاحباب، دمشق نے شائع کیں، جب کہ ان میں آخر الذکر کا یہ تیسرا ایڈیشن ہے۔

انٹرنیٹ پر آپ کے انگریزی مضامین کی تعداد ایک سو سے بھی زائد ہوگی، ان میں مسئلہ توحید، حاضر وناظر، نزول سیدنا عیسیٰ علیہ السلام، انگوٹھے چومنے کا مسئلہ، مفتی اعظم سعودی عرب شیخ عبدالعزیز بن باز کا رد، دمشق کے معاصر غیر مقلد داعی شیخ ناصر البانی کا رد، سلیمان رشدی کا تعاقب، جشن میلاد النبی صلی اللہ علیہ وسلم کے خلاف پاکستان کے جسٹس تقی عثمانی دیوبندی کے

جاری کردہ ایک فتوی کا رد، علامہ احسان الٰہی ظہیر کی البریلویۃ نامی کتاب میں لگائے گئے الزامات کا ازالہ، شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کے حالات، اسلام اور تصوف، بدعت کے معنی، حضرت عمر فاروق اعظم ﷺ سے حضرت سیدہ ام کلثوم رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا نکاح، انبیاء علیہم السلام کی برزخی زندگی کے موضوع پر مکہ مکرمہ کے معاصر عالم ڈاکٹر شیخ سید محمد بن علوی مالکی کی تحریر کا ترجمہ، شیخ یوسف رفاعی کا علماء نجد کے نام اہم پیغام کا ترجمہ، شیخ ابوزہرہ مصری اور وہابیت، نیز متعدد اکابر صوفیۂ کرام کے حالات پر مستقل مضامین شامل ہیں۔

ڈاکٹر جبریل نے علم النبی ﷺ کی وسعت واثبات پر انگریزی میں مستقل کتاب بنام:

80 HADITHS OF THE PROPHET,S A KNOWLEDGE OF THE UNSEEN

لکھی، جس میں دولۃ مکیہ کے استنبول ایڈیشن سے بھرپور استفادہ اٹھایا۔ پانچ ابواب پر مشتمل یہ کتاب ان دنوں 'LIVINGISLAM' نامی ویب سائٹ پر موجود ہے۔ [۳۰۳]





# حوالہ جات وحواشی

۱ حضرت ربیع بن صبیح کے حالات: ابجد العلوم، صفحہ۲۹۳/ الاعلام، جلد۳، صفحہ۱۵/ تذکرہ علمائے ہند، صفحہ۳۷۳تا۳۷۴/ سبحة المرجان، صفحہ۳۶/ نزهة الخواطر، صفحہ۴۵

۲ سنت خیر الانام، صفحہ۱۳۱، ۱۵۴

۳ شیخ ابومعشر سندھی کے حالات: الاعلام، جلد۸، صفحہ۱۴/ دائرۃ المعارف بزرگ اسلامی، جلد۲، صفحہ۲۷۵تا۲۷۶/ معجم المؤلفین، جلد۳، صفحہ۱۸/ نزهة الخواطر، صفحہ۵۰

۴ شیخ ابوعطاء سندھی کے حالات: الاعلام، جلد۲، صفحہ۵/ دائرۃ المعارف بزرگ اسلامی، جلد۲، صفحہ۲۴۲تا۲۴۳/ معجم الشعراء، جلد۱، صفحہ۲۹۲تا۲۹۳/ نزهة الخواطر، صفحہ۳۹تا۴۱

۵ معجم المطبوعات العربیة فی شبه، صفحہ۳۱۱

۶ معجم المؤلفین و الکتاب العراقیین، جلد۶، صفحہ۱۹۶تا۱۹۷

۷ شیخ بدرالدین دمامینی کے حالات: الاعلام، جلد۶، صفحہ۵۷/ دائرۃ المعارف بزرگ اسلامی، جلد۱۱، صفحہ۵۳۶تا۵۳۹/ شجرۃ النور الزکیۃ، صفحہ۲۳۰تا۲۳۱/ علماء العرب فی شبہ، صفحہ۱۷۷تا۱۷۸/ فہرست المخطوطات دار الکتب المصریۃ، جلد۱، صفحہ۱۳۸، ۱۶۴/ جلد۲، صفحہ۱۴۷/ جلد۳، صفحہ۱۶۰/ فہرس المخطوطات العربیۃ فی مکتبۃ الاوقاف، جلد۲، صفحہ۲۷۴، ۲۷۵/ فہرس المخطوطات الموجودۃ، جلد۶، صفحہ۱۷۸تا۱۷۹/ معجم الادباء، جلد۵، صفحہ۱۶۹تا۱۷۰/ معجم الشعراء، جلد۳، صفحہ۳۳۵تا۳۳۶/ معجم المطبوعات العربیۃ و المعربۃ، جلد۱، صفحہ۸۷۹تا۸۸۰/ معجم المطبوعات المغربیۃ، صفحہ۱۱۵/ معجم مؤلفی مخطوطات مکتبۃ الحرم، صفحہ۲۷۰تا۲۷۱/ معجم المؤلفین، جلد۳، صفحہ۱۷۰تا۱۷۱/ موسوعۃ اعلام المغرب، جلد۲، صفحہ۷۳۹/ نزہۃ الخواطر، صفحہ۲۶۸تا۲۷۰

۸ شیخ جمال الدین بحرق کے حالات: الاسرار النبویۃ، صفحہ۵تا۷/ الاعلام، جلد۶، صفحہ۳۱۵تا۳۱۶/ الحدیقۃ الانیقۃ، صفحہ۷تا۱۰/ دائرۃ المعارف بزرگ اسلامی، جلد۱۱، صفحہ۳۹۳تا۳۹۴/ علماء العرب فی شبہ، صفحہ۳۶۴تا۳۶۵/ فہرست المخطوطات دار الکتب المصریۃ، جلد۱، صفحہ۳۳۹/ فہرس مخطوطات البحرین، جلد۱، صفحہ۲۱۲، ۲۴۲/ فہرس مخطوطات دار الکتب الظاہریۃ، جلد۲، صفحہ۲۹۶/ فہرس المخطوطات العربیۃ فی مکتبۃ الاوقاف، جلد۳، صفحہ۱۷۶، ۳۱۴/ جلد۴، صفحہ۱۰۰، ۱۱۴/ فہرس مخطوطات مکتبۃ الاحقاف، صفحہ۷۴تا۷۵، ۳۰۲، ۳۳۲تا۳۳۴، ۳۳۵تا۳۳۶/ فہرس مخطوطات مکتبۃ مکۃ المکرمۃ، صفحہ۱۷۱، ۳۵۲/ فہرس المخطوطات الموجودۃ، جلد۶، صفحہ۳۶۵تا۳۶۶، ۳۹۸تا۳۹۹/ معجم الادباء، جلد۶، صفحہ۲۷تا۲۸/ معجم الشعراء، جلد۵، صفحہ۱۸۷/ معجم ما الف عن مکۃ،



صفحہ۲۷۴/ معجم المطبوعات العربیۃ و المعربۃ، جلد۱، صفحہ۵۳۲تا۵۳۳/ معجم مؤلفی مخطوطات مکتبۃ الحرم، صفحہ۱۸۶/ معجم المؤلفین، جلد۳، صفحہ۵۶۴تا۵۶۵/ معجم المؤلفین و الکتاب العراقیین، جلد۲، صفحہ۸۸/ نزہۃ الخواطر، صفحہ۳۱۲تا۳۱۴/ النور السافر، صفحہ۲۰۲تا۲۱۱

۹ شیخ سید عیدروس کے حالات: الاعلام، جلد۳، صفحہ۱۸۲/ علماء العرب فی شبہ، صفحہ۲۸۲تا۲۸۶/ فہرس مخطوطات مکتبۃ الاحقاف، صفحہ۳۶۷تا۳۶۹، ۳۹۳/ معجم الادباء، جلد۳، صفحہ۱۵۵تا۱۵۶/ معجم الشعراء، جلد۲، صفحہ۳۱۳تا۳۱۴/ معجم ما الف عن مکۃ، صفحہ۲۷۶/ معجم المؤلفین، جلد۱، صفحہ۸۲۴/ نزہۃ الخواطر، صفحہ۳۵۲تا۳۵۳/ النور السافر، صفحہ۳۸۸تا۳۹۵

۱۰ شیخ سید شیخ کفری کے حالات: الاعلام، جلد۳، صفحہ۱۸۲/ فہرس الفہارس و الاثبات، جلد۱، صفحہ۳۳۶، ۵۰۳/ جلد۲، صفحہ۶۸۲/ فہرس المخطوطات العربیۃ فی مکتبۃ الاوقاف، جلد۲، صفحہ۵۱۲/ فہرس مخطوطات مکتبۃ الاحقاف، صفحہ۳۱۲تا۳۱۴، ۳۱۵، ۳۵۸تا۳۵۹/ معجم الشعراء، جلد۲، صفحہ۳۱۵/ معجم المطبوعات العربیۃ و المعربۃ، جلد۱، صفحہ۴۰۷/ معجم المؤلفین، جلد۱، صفحہ۸۲۳

۱۱ شیخ احمد شروانی کے حالات: الاعلام، جلد۱، صفحہ۲۳۶/ تذکرہ علمائے ہند، صفحہ۱۰۵/ حلیۃ البشر، جلد۱، صفحہ۲۸۹تا۲۹۸/ معجم الادباء، جلد۱، صفحہ۲۶۷/ معجم المطبوعات العربیۃ فی شبہ، صفحہ۲۲۷تا۲۳۰/ معجم المطبوعات العربیۃ و المعربۃ، جلد۱، صفحہ۱۱۲۰تا۱۱۲۱/ معجم مؤلفی مخطوطات مکتبۃ الحرم، صفحہ۳۳۶/ معجم المؤلفین، جلد۱، صفحہ۲۷۹/ نزہۃ الخواطر، صفحہ۹۰۳/ نزہۃ الفکر، جلد۱، صفحہ۱۰۳تا۱۱۱

۱۲ شیخ سید ابوبکر سقاف باعلوی کے حالات: الاعلام، جلد۲، صفحہ۶۵/ جلد۳، صفحہ۳۰۸، ۳۳۴/ حلیۃ البشر، جلد۱، صفحہ۱۲۴تا۱۲۶/ دائرۃ المعارف بزرگ اسلامی،

جلد۵،صفحہ۲۳۳تا۲۳۵/فہرس الفہارس و الأثبات،جلد۱،صفحہ۱۳۶تا۱۳۷/معجم الادباء،جلد۱،صفحہ۲۷۶تا۲۷۷/معجم الشعراء،جلد۱،صفحہ۳۵۶/معجم المطبوعات العربیة فی شبه،صفحہ۲۳۳تا۲۳۵/معجم المطبوعات العربیة و المعربة،جلد۱، صفحہ۱۳۰تا۱۳۱/معجم المؤلفین،جلد۱،صفحہ۳۳۹

۱۳ مولانا رضی الدین صغانی کے حالات: ابجد العلوم،صفحہ۶۹۳/الاعلام، جلد۲،صفحہ۲۱۴/التاریخ و المؤرخون بمکة،صفحہ۳۱تا۳۳/تذکرہ علمائے ہند،صفحہ۱۶۲تا ۱۶۳/حدائق الحنفیة،صفحہ۲۸۱تا۲۸۲/الرسالة المستطرفة،صفحہ۱۵۱/سبحة المرجان،صفحہ۲۸تا۲۹/العُباب الزاخر،جلد۱،مقدمہ/علماء العرب فی شبه،صفحہ۱۷تا ۱۸/فہرس مخطوطات الحدیث الشریف،صفحہ۲۹۳تا۲۹۵،۳۱۹،۳۳۵تا۳۳۷، ۵۸۲تا۵۸۷/فہرس المخطوطات العربیة فی مکتبة الأوقاف،جلد۱،صفحہ۲۳۳، ۲۳۵تا۲۳۶،۳۰۰،۳۱۱/جلد۳،صفحہ۳۰۶تا۳۰۷/فہرس مخطوطات مکتبة مکة المکرمة، صفحہ۶۰/الفوائد البہیة،صفحہ۱۰۸تا۱۱۰/معجم المطبوعات العربیة و المعربة،جلد۲، صفحہ۱۲۰۸تا۱۲۰۹/معجم مؤلفی مخطوطات مکتبة الحرم،صفحہ۳۳۹/معجم المؤلفین، جلد۱،صفحہ۵۸۳تا۵۸۴/ مفید المفتی،صفحہ۱۲۳/نزہة الخواطر،صفحہ۹۱تا۹۳

۱۴ مولانا صفی الدین ارموی کے حالات: ابجد العلوم،صفحہ۶۳۶/ الاعلام،جلد۶،صفحہ۲۰۰/فہرس دار الکتب المصریة،جلد۱،صفحہ۲۹۶/معجم المؤلفین،جلد۳،صفحہ۳۰۶/نزہة الخواطر،صفحہ۲۰۰تا۲۰۱

۱۵ شیخ عمر غزنوی کے حالات: ابجد العلوم،صفحہ۶۳۵/الاعلام،جلد۵، صفحہ۴۲/تذکرہ علمائے ہند،صفحہ۳۵۷/حدائق الحنفیة،صفحہ۳۱۸،۳۲۱/الفوائد البہیة، صفحہ۲۳۱/معجم المطبوعات العربیة و المعربة،جلد۲،صفحہ۱۳۷۹/معجم المؤلفین، جلد۲،صفحہ۵۵۳/ مفید المفتی،صفحہ۲۳۶/نزہة الخواطر،صفحہ۱۸۱تا۱۸۲



۱۶ شیخ علی متقی کے حالات: ابجد العلوم،صفحہ۶۹۶/اخبار الاخیار، صفحہ۳۴۳تا۳۵۵/اعلام المکیین،جلد۲،صفحہ۸۳۸/الاعلام،جلد۳،صفحہ۲۷۱،۳۰۹/ تذکرہ علمائے ہند،صفحہ۳۳۸تا۳۳۹/حدائق الحنفیة،صفحہ۳۰۵تا۳۰۶/حیات شیخ عبد الحق محدث دہلوی،صفحہ۲۹۸تا۳۰۰/الخزائن،جلد۱،صفحہ۷۸تا۸۱/الرسالة المستطرفة، صفحہ۱۸۳/سبحة المرجان،صفحہ۴۳/علماء العرب فی شبه،صفحہ۳۳۱تا۳۳۲/ فہرس مخطوطات البحرین،جلد۱،صفحہ۱۶۰/فہرس مخطوطات الحدیث الشریف، صفحہ۱۲۲،۵۱۸تا۵۱۹/فہرس مخطوطات دار الکتب الظاہریة،تصوف،جلد۱، صفحہ۱۸۰،۱۸۲،۲۳۰تا۲۳۱،۲۷۱،۳۲۲،۳۲۷تا۳۳۷/ جلد۲،صفحہ۵۶تا۵۷،۲۹۶تا۲۹۷/ جلد۳،صفحہ۹۰تا۹۱/فہرس مخطوطات مکتبة الأحقاف،صفحہ۱۷۱تا۱۷۳،۲۸۱/فہرس مخطوطات مکتبة مکة المکرمة،صفحہ۷۲،۸۳/معجم المطبوعات العربیة فی شبه، صفحہ۳۱۸،۳۷۴/معجم المطبوعات العربیة و المعربة،جلد۲،صفحہ۱۶۱۴،۱۸۸۳/معجم مؤلفی مخطوطات مکتبة الحرم،صفحہ۲۲۰/معجم المؤلفین،جلد۲،صفحہ۲۲۰/ مفید المفتی، صفحہ۱۳۱تا۱۳۲/نزہة الخواطر،صفحہ۳۸۵تا۳۸۹/النور السافر،صفحہ۲۲۱تا۲۲۶

۱۷ شیخ قطب الدین نہروالی کے حالات: اعلام الحجاز،جلد۴،صفحہ۱۲۸/ اعلام المکیین،جلد۲،صفحہ۷۷۳تا۷۷۵/ الاعلام،جلد۶،صفحہ۶تا۷/تاریخ مکة، صفحہ۲۷۳/التاریخ و المؤرخون بمکة،صفحہ۲۴۲تا۲۵۳/تکملہ حدائق الحنفیة، صفحہ۵۲۲تا۵۲۵/فہرس الفہارس و الاثبات،جلد۲،صفحہ۹۴۴تا۹۶۱/فہرس مخطوطات مکتبة مکة المکرمة،صفحہ۳۵۷/مختصر نشر النور،صفحہ۳۹۵تا۳۹۸/ معجم الشعراء،جلد۳،صفحہ۳۱۶/معجم ما الف عن مکة،صفحہ۵۱،۷۳،۹۸/ معجم المطبوعات العربیة و المعربة،جلد۲،صفحہ۱۸۷۱تا۱۸۷۲/معجم مؤلفی مخطوطات مکتبة الحرم،صفحہ۲۹۷/معجم المؤلفین،جلد۳،صفحہ۱۰۷تا۱۰۸/المکتبات الخاصة

فی مکۃ المکرمۃ، صفحہ۱۴۳تا۱۴۷/من تاریخنا، صفحہ۲۱۰/نزھۃ الخواطر، صفحہ۳۰۵تا۳۰۶/ نشر الریاحین، جلد۲، صفحہ۵۵۵تا۵۶۰/نظم الدرر، صفحہ۱۴۳/النور السافر، صفحہ۴۹۹تا ۵۰۵/ھدیل الحمام، جلد۳، صفحہ۱۰۶۵تا۱۰۶۸

۱۸ مولانا رحمت اللہ سندھی کے حالات: اعلام المکیین، جلد۱، صفحہ۵۳۳/ الاعلام، جلد۳، صفحہ۱۹/التاریخ و المؤرخون بمکۃ، صفحہ۲۵۵تا۲۵۶/تذکرہ علمائے ہند، صفحہ۱۸۸تا۱۸۹/الخزائن، جلد۱، صفحہ۱۶۹تا۱۷۳/طرب الاماثل، صفحہ۴۷۵/علماء العرب فی شبہ، صفحہ۴۷۴/فھرس دار الکتب المصریۃ، جلد۱، صفحہ۴۲۵، ۴۴۶، ۴۵۸، ۴۶۰/فھرس المخطوطات الموجودۃ، جلد۶، صفحہ۲۵۶تا۲۵۷/مختصر نشر النور، صفحہ۱۹۵تا۱۹۶/معجم ما الف عن مکۃ، صفحہ۱۹۹، ۲۳۱/معجم المطبوعات العربیۃ و المعربۃ، جلد۱، صفحہ۹۳۰/جلد۲، صفحہ۱۷۹۳تا۱۷۹۴/معجم مؤلفی مخطوطات مکتبۃ الحرم، صفحہ۳۱۸/معجم المؤلفین، جلد۱، صفحہ۱۲/۷/ مفید المفتی، صفحہ۴۳۲/نزھۃ الخواطر، صفحہ۳۳۹/نظم الدرر، صفحہ۸تا۹/النور السافر، صفحہ۵۶۰تا۵۶۱

۱۹ شیخ تاج الدین سنبھلی کے حالات: الطریقۃ النقشبندیۃ، صفحہ۷۴، ۸۸، ۱۴۰/ علماء العرب فی شبہ، صفحہ۳۱۵تا۳۱۶/فھرست المخطوطات دار الکتب المصریۃ، جلد۳، صفحہ۱۷۲/فھرس دار الکتب المصریۃ، جلد۱، صفحہ۲۷۹، ۳۰۳، ۳۰۸، ۳۶۱/ فھرس مخطوطات دار الکتب الظاھریۃ، تصوف، جلد۱، صفحہ۴۳تا۴۴، ۹۳، ۲۹۱تا۲۹۲/ فھرس المخطوطات العربیۃ فی مکتبۃ الاوقاف، جلد۱، صفحہ۶۷۸/جلد۲، صفحہ۲۹۸/ جلد۴، صفحہ۳۴۳/فھرس المکتبۃ الازھریۃ، جلد۳، صفحہ۵۷۷تا۵۷۸، ۶۳۵/معجم المؤلفین، جلد۱، صفحہ۴۵۵، ۲۳۳/۷/جلد۳، صفحہ۳۰۵/نثر المآثر، صفحہ۱۰۹/نزھۃ الخواطر، صفحہ۵۰۷تا۵۰۸/نظم الدرر، صفحہ۲۸تا۲۹/نفحات الانس، جلد۱، صفحہ۵، ۲۹، ۳۳

۲۰ مولانا ابوالحسن سندھی کبیر کے حالات: الاعلام، جلد۶، صفحہ۲۵۳/تراجم



اعیان، صفحہ۶۰/الرسالۃ المستطرفۃ، صفحہ۲۱۶/سلک الدرر، جلد۴، صفحہ۷۹تا۸۰/ فھرس مخطوطات الحدیث الشریف، صفحہ۱۳۱، ۲۹۳/فھرست المخطوطات دار الکتب المصریۃ، جلد۲، صفحہ۱۷، ۱۹۳/فھرست المخطوطات دار الکتب المصریۃ، مصطلح، جلد۱، صفحہ۱۱۹/فھرس الفھارس و الاثبات، جلد۱، صفحہ۱۳۸/معجم المطبوعات العربیۃ فی شبہ، صفحہ۱۳۱/معجم المطبوعات العربیۃ و المعربۃ، جلد۱، صفحہ۱۰۵۶تا۱۰۵۷/معجم مؤلفی مخطوطات مکتبۃ الحرم، صفحہ۳۱۹/معجم المؤلفین، جلد۱، صفحہ۵۶۲/جلد۳، صفحہ۴۶۸/نزھۃ الخواطر، صفحہ۶۸۵

۲۱ مولانا محمد قائم سندھی کے حالات: تذکرہ علمائے ہند، صفحہ۴۷۵تا ۴۷۶/فھرست المخطوطات دار الکتب المصریۃ، مصطلح، جلد۱، صفحہ۱۷۰/ نزھۃ الخواطر، صفحہ۸۳۵

۲۲ مولانا محمد حیات سندھی کے حالات: ابجد العلوم، صفحہ۶۶۵/الاعلام، جلد۶، صفحہ۱۱۱/الایقاف علی سبب الاختلاف، صفحہ۷تا۱۴/تحفۃ الانام فی العمل بحدیث النبی علیہ السلام، صفحہ۲۱تا۲۶/تذکرہ علمائے ہند، صفحہ۴۲۷/تراجم اعیان، صفحہ۶۸/الخزائن، جلد۱، صفحہ۲۲۷تا۲۳۰/الرسالۃ المستطرفۃ، صفحہ۱۸۱/سبحۃ المرجان، صفحہ۹۵تا۹۷/سلک الدرر، جلد۴، صفحہ۳۳تا۳۴/فتح الغفور، صفحہ۸تا۲۲/ فھرست المخطوطات دار الکتب المصریۃ، جلد۳، صفحہ۵۵، ۱۳۹/فھرست المخطوطات دار الکتب المصریۃ، مصطلح، جلد۱، صفحہ۱۰۲، ۳۱۸/فھرس الفھارس و الاثبات، جلد۱، صفحہ۳۵۶تا۳۵۷/فھرس مخطوطات جامعۃ الملک سعود، جلد۵، صفحہ۱۴۰/فھرس مخطوطات الحدیث الشریف، صفحہ۱۳۱، ۳۷۹/فھرس مخطوطات دار الکتب الظاھریۃ، تصوف، جلد۲، صفحہ۳۵۱تا۳۵۲/فھرس المخطوطات العربیۃ فی مکتبۃ الاوقاف، جلد۱، صفحہ۲۵۳، ۳۷۵تا۳۷۶/فھرس

مخطوطات مکتبة الاحقاف، صفحہ۳۷۲ تا ۳۷۳/ مآثر الکرام، صفحہ۲۳۲ تا ۲۳۴/ معجم مؤلفی مخطوطات مکتبة الحرم، صفحہ۳۱۸/ معجم المؤلفین، جلد۳، صفحہ۲۷۱/ نزهة الخواطر، صفحہ۸۱۵ تا ۸۱۶

۲۳ حافظ مرتضیٰ بلگرامی زبیدی کے حالات: ابجد العلوم، صفحہ۵۷۰ تا ۵۸۰، ۶۷۶/ اتحاف الاخوان، صفحہ۹۷ تا ۱۰۲/ الاعلام، جلد۷، صفحہ۶۹ تا ۷۰/ تذکرہ علمائے ہند، صفحہ۳۹۱ تا ۳۹۴/ حدائق الحنفیة، صفحہ۴۷۷ تا ۴۷۹/ حلیة البشر، جلد۳، صفحہ۱۴۹۲ تا ۱۵۱۶/ الرسالة المستطرفة، صفحہ۸۵/ رضوان، شمارہ۷، اگست ۱۹۵۰ء، صفحہ۶/ شمارہ۱۴، اگست ۱۹۵۰ء، صفحہ۷، ۱۰/ الزبیدی فی کتابه تاج العروس، صفحہ۱۳ تا ۱۶۵/ علماء العرب فی شبه، صفحہ۶۸۹ تا ۶۹۱/ فهرست المخطوطات دار الکتب المصریة، جلد۱، صفحہ۳۱۲/ فهرست المخطوطات دار الکتب المصریة، مصطلح، جلد۱، صفحہ۴۸، ۱۳۶ تا ۱۳۷، ۱۵۴، ۲۶۳، ۲۹۸ تا ۲۹۹/ فهرس الفهارس و الاثبات، جلد۱، صفحہ۱۶۵ تا ۱۶۶، ۵۲۶ تا ۵۳۳/ فهرس مخطوطات دار الکتب الظاهریة، تصوف، جلد۲، صفحہ۱۵۷ تا ۱۶۷/ معجم الشعراء، جلد۵، صفحہ۳۶۴ تا ۳۶۶/ معجم ما الف عن مکة، صفحہ۸۱، ۱۹۶، ۲۷۳/ معجم المطبوعات العربیة و المعربة، جلد۲، صفحہ۱۷۲۶ تا ۱۷۲۷/ معجم المطبوعات المغربیة، صفحہ۳۲۲ تا ۳۲۳/ معجم مؤلفی مخطوطات مکتبة الحرم، صفحہ۲۹۲/ معجم المؤلفین، جلد۳، صفحہ۶۸۱ تا ۶۸۲/ معجم المؤلفین و الکتاب العراقیین، جلد۸، صفحہ۲۳۷، ۲۶۹/ مفید المفتی، صفحہ۱۳۹/ موسوعة اعلام المغرب، جلد۷، صفحہ۲۳۳۴ تا ۲۳۳۵/ نزهة الخواطر، صفحہ۱۱۰۸ تا ۱۱۱۲

۲۴ مولانا عابد سندھی کے حالات: ابجد العلوم، صفحہ۶۶۶/ اتحاف الاخوان، صفحہ۷۵ تا ۷۶/ الاعلام، جلد۶، صفحہ۱۷۹ تا ۱۸۰/ الامام محمد عابد السندھی، کل صفحات ۵۶۰/ انوار قطب مدینہ، صفحہ۵۶ تا ۵۷/ التاریخ و المؤرخون



بمکة، صفحہ۳۱۲ تا ۳۱۳/ تذکرہ علمائے ہند، صفحہ۳۳۹/ حدائق الحنفیة، صفحہ۳۹۰ تا ۳۹۱/ الرسالة المستطرفة، صفحہ۸۵/ سندھ کے صوفیائے نقشبند، جلد۱، صفحہ۵۵۸ تا ۵۶۱/ الطریقة النقشبندیة، صفحہ۱۳۶ تا ۱۴۷/ علماء العرب فی شبه، صفحہ۶۸۲ تا ۶۸۳/ فهرس الفقه الحنفی، صفحہ۳۱۳ تا ۳۲۹/ فهرس الفهارس و الاثبات، جلد۱، صفحہ۳۶۳ تا ۳۷۱/ جلد۲، صفحہ۷۲۰ تا ۷۲۲/ فهرس مخطوطات الحدیث الشریف، صفحہ۲۷۹، ۳۰۲ تا ۳۰۳، ۴۰۷، ۵۰۵، ۵۳۱ تا ۵۳۲، ۶۰۸، ۶۲۲ تا ۶۲۳/ فهرس مخطوطات مکتبة الاحقاف، صفحہ۱۲۰ تا ۱۲۱/ معجم الشعراء، جلد۵، صفحہ۸۰ تا ۸۱/ معجم المطبوعات العربیة فی شبه، صفحہ۱۳۵/ معجم مؤلفی مخطوطات مکتبة الحرم، صفحہ۳۱۸ تا ۳۱۹/ معجم المؤلفین، جلد۳، صفحہ۳۷۵/ نزهة الخواطر، صفحہ۱۰۹۶ تا ۱۰۹۸

۲۵ مولانا شاہ عبدالغنی مجددی کے حالات: ابجد العلوم، صفحہ۷۱۸ تا ۷۱۹/ اتحاف الاخوان، صفحہ۶۳ تا ۶۵/ الاعلام، جلد۴، صفحہ۳۳/ انوار قطب مدینہ، صفحہ۵۶/ تذکرہ علمائے اہل سنت، صفحہ۱۲۵/ تذکرہ علمائے ہند، صفحہ۳۱۰/ حدائق الحنفیة، صفحہ۵۰۷ تا ۵۰۸/ علماء العرب فی شبه، صفحہ۶۲۶/ فهرس الفهارس و الاثبات، جلد۲، صفحہ۷۵۸ تا ۷۶۳، ۱۱۶۵ تا ۱۱۶۶/ فهرس مخطوطات الحدیث الشریف، صفحہ۱۲۱/ مرآة التصانیف، جلد۱، صفحہ۲۸، ۲۰۴/ معجم المطبوعات العربیة فی شبه، صفحہ۱۲۱، ۳۶۹، ۴۱۷/ معجم المطبوعات العربیة و المعربة، جلد۱، صفحہ۸۸۹/ معجم مؤلفی مخطوطات مکتبة الحرم، صفحہ۲۷۶ تا ۲۷۷/ معجم المؤلفین، جلد۲، صفحہ۱۷۹/ نزهة الخواطر، صفحہ۱۰۲۳

۲۶ مولانا رحمت اللہ کیرانوی کے حالات: اعلام الحجاز، جلد۲، صفحہ۲۸۶ تا ۳۱۳/ اعلام المکیین، جلد۲، صفحہ۶۵۸ تا ۶۶۱/ الاعلام، جلد۳، صفحہ۱۸/ افکار رضا، شمارہ جنوری، جون ۲۰۰۲ء، صفحہ۳۱ تا ۳۷/ انوار قطب مدینہ، صفحہ۵۷ تا ۵۹/ اہل الحجاز، صفحہ۱۷۹ تا ۱۸۵/ تاریخ مکة، صفحہ۵۸۰ تا ۵۸۱/ تجلیات مہر انور، صفحہ۳۱۰ تا ۳۳۵/ تذکرہ

علمائے ہند، صفحہ ۵۷۰/ الحرکۃ الادبیۃ فی المملکۃ، صفحہ ۱۲۷ تا ۱۲۸/ سراج الاخبار، شمارہ ۱۹ اپریل ۱۹۱۰ء، صفحہ ۵/ سیر و تراجم، صفحہ ۱۰۸ تا ۱۱۲/ علماء العرب فی شبہ، صفحہ ۷۵۰/ المدرسۃ الصولتیۃ، صفحہ ۱ تا ۳۲/ مرآۃ التصانیف، جلد ۱، صفحہ ۲۷۳/ معارف رضا، شمارہ نومبر ۲۰۰۱ء، صفحہ ۱۷ تا ۱۸/ شمارہ جنوری ۲۰۰۲ء، صفحہ ۲۲ تا ۲۵/ معجم المطبوعات العربیۃ فی المملکۃ، جلد ۲، صفحہ ۵۷۳ تا ۵۷۴/ معجم المطبوعات العربیۃ و المعربۃ، جلد ۱، صفحہ ۹۲۹ تا ۹۳۰/ معجم المؤلفین، جلد ۱، صفحہ ۷۱۲/ من تاریخنا، صفحہ ۲۶۱ تا ۲۷۱/ المنہل، شمارہ دسمبر ۱۹۸۸ء، صفحہ ۱۵۲ تا ۱۶۶/ مہر منیر، صفحہ ۱۱۹ تا ۱۲۱، ۳۹۸ تا ۴۰۰/ نزہۃ الخواطر، صفحہ ۱۲۲۸ تا ۱۲۲۹/ نشر الریاحین، جلد ۲، صفحہ ۵۹۷ تا ۶۰۸

۲۷ حضرت داتا گنج بخش ہجویری کے حالات عربی زبان میں ڈاکٹر اسعاد قندیل نے بڑی تفصیل سے قلم بند کیے، جو کشف المحجوب کے مذکورہ ایڈیشن کے آغاز میں درج ہیں، نیز الامام احمد رضا خان و اثرہ، صفحہ ۵۳ تا ۵۵/ الرسالۃ، شمارہ یکم ستمبر ۱۹۳۳ء، صفحہ ۱۱ تا ۱۳/ فہرس مخطوطات دار الکتب الظاہریۃ، تصوف، جلد ۱، صفحہ ۳۶ تا ۳۷/ نزہۃ الخواطر، صفحہ ۶۹/ نفحات الانس، جلد ۱، صفحہ ۳۵۰ تا ۳۵۱/ نور الحبیب، شمارہ جنوری ۲۰۰۳ء، صفحہ ۲۹ تا ۳۸

۲۸ مولانا نور الحق ماجی بون کے حالات: اعلام المکیین، جلد ۲، صفحہ ۹۷۱/ الاعلام، جلد ۸، صفحہ ۵۱ تا ۵۲/ معجم المؤلفین، جلد ۳، صفحہ ۳۳

۲۹ مولانا فضل اللہ ماجو سہروردی کے حالات: حدائق الحنفیۃ، صفحہ ۳۳۲/ فہرس مخطوطات دار الکتب المصریۃ، جلد ۱، صفحہ ۳۳۴/ فہرس مخطوطات دار الکتب الظاہریۃ، تصوف، جلد ۱، صفحہ ۳۵/ مفید المفتی، صفحہ ۹۹، ۲۶۷

۳۰ مولانا جمال الدین نقرہ کار کے حالات: الاعلام، جلد ۴، صفحہ ۱۲۶/ علماء العرب فی شبہ، صفحہ ۸۰/ نزہۃ الخواطر، صفحہ ۱۷۰ تا ۱۷۱



۳۱ مولانا صفی الدین ردولوی چشتی کے حالات: تذکرہ علمائے ہند، صفحہ ۲۵۱ تا ۲۵۲/ فہرس المخطوطات العربیۃ فی مکتبۃ الاوقاف، جلد ۳، صفحہ ۳۳۰/ نزہۃ الخواطر، صفحہ ۲۵۶

۳۲ مولانا علی مخدوم مہائمی کے حالات: ابجد العلوم، صفحہ ۶۹۵/ الاعلام، جلد ۴، صفحہ ۲۵۷/ تذکرہ علمائے ہند، صفحہ ۳۴۹ تا ۳۵۰/ حدائق الحنفیۃ، صفحہ ۳۳۳/ الدراسات الاسلامیۃ، شمارہ اپریل، جون ۲۰۰۰ء، صفحہ ۲۰۰، ۲۰۳/ شمارہ جولائی، ستمبر ۲۰۰۰ء، صفحہ ۲۲۱، ۲۳۷/ سبحۃ المرجان، صفحہ ۳۹ تا ۴۲/ فہرس دار الکتب المصریۃ، جلد ۱، صفحہ ۲۹۲/ فہرس مخطوطات دار الکتب الظاہریۃ، تصوف، جلد ۱، صفحہ ۵۹۳/ جلد ۲، صفحہ ۳۲۲/ فہرس المخطوطات العربیۃ فی مکتبۃ الاوقاف، جلد ۱، صفحہ ۵۶ تا ۵۷/ جلد ۲، صفحہ ۹۵ تا ۹۶/ معجم المطبوعات العربیۃ فی شبہ، صفحہ ۳۶۶ تا ۳۶۷/ معجم المطبوعات العربیۃ و المعربۃ، جلد ۲، صفحہ ۱۷۱۷/ معجم مؤلفی مخطوطات مکتبۃ الحرم، صفحہ ۲۷۸/ معجم المؤلفین، جلد ۲، صفحہ ۳۹۰/ مؤلفات ابن عربی، صفحہ ۴۸۲/ نزہۃ الخواطر، صفحہ ۲۶۱

۳۳ مولانا مسعود بیگ دہلوی کے حالات: اخبار الاخیار، صفحہ ۲۳۹ تا ۲۴۳/ تذکرہ علمائے ہند، صفحہ ۲۹۴/ فہرس المخطوطات العربیۃ فی مکتبۃ الاوقاف، جلد ۲، صفحہ ۲۸۹/ معجم المؤلفین، جلد ۱، صفحہ ۸۲۳/ نزہۃ الخواطر، صفحہ ۲۵۴ تا ۲۵۵

۳۴ مولانا سعد الدین محمود دہلوی کے حالات: الاعلام، جلد ۳، صفحہ ۹۹/ معجم مؤلفی مخطوطات مکتبۃ الحرم، صفحہ ۲۷۵/ معجم المؤلفین، جلد ۱، صفحہ ۷۵۸/ نزہۃ الخواطر، صفحہ ۲۸۲

۳۵ مولانا زین الدین بن علی معبری کے حالات: الاعلام، جلد ۳، صفحہ ۶۴/ الثقافۃ، شمارہ دسمبر ۱۹۹۷ء، صفحہ ۲۳ تا ۲۵/ معجم المطبوعات العربیۃ فی شبہ، صفحہ ۱۸۱/

معجم المطبوعات العربیۃ و المعربۃ، جلد۲، صفحہ۱۷۶۳، ۱۸۸۰، ۱۸۸۲/معجم المؤلفین، جلد۱، صفحہ۳۴۷/نزھۃ الخواطر، صفحہ۳۳۱تا۳۳۲

۳۶ حضرت شاہ محمد غوث گوالیاری کے حالات: الاعلام، جلد۶، صفحہ۱۱۴/تذکرہ علمائے ہند، صفحہ۳۵۶تا۳۵۷/سبحۃ المرجان، صفحہ۴۵/فہرس دار الکتب المصریۃ، جلد۱، صفحہ۲۸۴/ضمیمہ صفحہ۴۰/فہرس الفہارس و الاثبات، جلد۲، صفحہ۹۷۰تا۹۷۱/فہرس مخطوطات دار الکتب الظاہریۃ، تصوف، جلد۱، صفحہ۳۸۳تا۳۸۴/حضرت شاہ محمد غوث گوالیاری، حالات وآثار، کل صفحات۲۱۵/معجم المطبوعات العربیۃ و المعربۃ، جلد۲، صفحہ۱۶۳۰/معجم المطبوعات المغربیۃ، صفحہ۱۰۷، ۲۴۱/معجم المؤلفین، جلد۳، صفحہ۲۷۵/نثر المآثر، صفحہ۱۱۶تا۱۱۷/نزھۃ الخواطر، صفحہ۴۰۸

۳۷ مولانا محمد طاہر پٹنی کے حالات: ابجد العلوم، صفحہ۶۹۶تا۶۹۷/اخبار الاخیار، صفحہ۳۶۶/الاعلام، جلد۶، صفحہ۱۷۲/تذکرہ علمائے ہند، صفحہ۲۳۰تا۲۳۲/التعلیقات السنیۃ، صفحہ۲۷۲/حدائق الحنفیۃ، صفحہ۴۰۸تا۴۰۹/سبحۃ المرجان، صفحہ۴۳تا۴۵/معجم المطبوعات العربیۃ فی شبہ، صفحہ۲۵۹تا۲۶۰/معجم المطبوعات العربیۃ و المعربہ، جلد۲، صفحہ۱۶۷۰تا۱۶۷۱/معجم مؤلفی مخطوطات مکتبۃ الحرم، صفحہ۳۹۵/معجم المؤلفین، جلد۳، صفحہ۳۶۵تا۳۶۶/نزھۃ الخواطر، صفحہ۳۰۹تا۳۱۱/النور السافر، صفحہ۳۷۵تا۳۷۶

۳۸ مولانا مرزا مخدوم کی تصنیفات کا ذکر: فہرس مخطوطات جامعۃ الملک سعود، جلد۵، صفحہ۳۰۳/معجم المؤلفین، جلد۳، صفحہ۹۰۲

۳۹ الاعلام، جلد۶، صفحہ۲۰۳تا۲۰۴/فہرس مخطوطات مکتبۃ الاحقاف، صفحہ۲۶۸تا۲۶۹/فہرس مخطوطات مکتبۃ مکۃ المکرمۃ، صفحہ۱۱۲

۴۰ مولانا زین الدین بن عبد العزیز معبری کے حالات: الاعلام، جلد۳،



صفحہ۶۴/فتح المعین، صفحہ۵تا۲۸/فہرس مخطوطات البحرین، جلد۱، صفحہ۹۶/فہرس مخطوطات مکتبۃ الاحقاف، صفحہ۳۰۱تا۳۰۲/فہرس مخطوطات مکتبۃ مکۃ المکرمۃ، صفحہ۲۱۰/فہرس المخطوطات الموجودۃ، جلد۹، صفحہ۳۰۹تا۳۱۰/فہرس المکتبۃ الازھریۃ، جلد۳، صفحہ۶۲۰/معجم رجال الفکر و الادب، جلد۲، صفحہ۸۳۳تا۸۳۶/معجم المطبوعات العربیۃ فی شبہ، صفحہ۱۸۰، ۵۲۷/معجم المطبوعات العربیۃ و المعربۃ، جلد۱، صفحہ۹۸۸/جلد۲، صفحہ۱۷۶۲تا۱۷۶۳/معجم المؤلفین، جلد۱، صفحہ۷۴۱/نزھۃ الخواطر، صفحہ۳۳۱

۴۱ مولانا محمد فضل اللہ برہان پوری کے حالات: الاعلام، جلد۶، صفحہ۳۳۱/تذکرہ علمائے ہند، صفحہ۲۲۸/دائرۃ المعارف بزرگ اسلامی، جلد۱۲، صفحہ۵۰تا۵۱/علماء العرب فی شبہ، صفحہ۳۲۸/فہرس دار الکتب المصریۃ، جلد۱، ضمیمہ صفحہ۳۶/فہرس مخطوطات دار الکتب الظاہریۃ، تصوف، جلد۱، صفحہ۵، ۱۰۷، ۲۵۴تا۲۵۶/فہرس مخطوطات العربیۃ فی مکتبۃ الاوقاف، جلد۲، صفحہ۱۱۱تا۱۱۲/فہرس المکتبۃ الازھریۃ، جلد۳، صفحہ۵۲۹، ۵۵۰تا۵۵۱/معجم المؤلفین، جلد۳، صفحہ۵۸۹تا۵۹۰/نزھۃ الخواطر، صفحہ۲۲۵

۴۲ امام ربانی شیخ احمد سرہندی کے حالات پر عربی زبان میں مفتی محمد مکرم احمد مجددی دہلوی کی مستقل کتاب زیر طبع ہے، نیز ابجد العلوم، صفحہ۶۹۸تا۷۰۰/ارغام المرید، صفحہ۶۹تا۷۲/الاعلام، جلد۱، صفحہ۱۴۲تا۱۴۳/الامام احمد رضا خان و الرہ، صفحہ۵۷تا۵۸/ البہجۃ السنیۃ، صفحہ۷۶تا۸۲/الحدائق الوردیۃ، صفحہ۱۷۸تا۱۹۱/سبحۃ المرجان، صفحہ۴۷تا۵۲/السلسلۃ الذھبیۃ، صفحہ۱۸۶تا۱۹۵/الطریقۃ النقشبندیۃ، صفحہ۶۴تا۶۷/علماء العرب فی شبہ، صفحہ۳۰۸تا۳۱۰/فہرس دار الکتب المصریۃ، جلد۱، صفحہ۲۷۹/فہرس مخطوطات دار الکتب الظاہریۃ، تصوف، جلد۳، صفحہ۷۷تا۸۲/فہرس المخطوطات العربیۃ فی مکتبۃ الاوقاف، جلد۲، صفحہ۳۳۶، ۵۰۲تا

۵۰۳/ معجم المطبوعات العربیة و المعربة، جلد۲، صفحہ ۱۲۸۰ تا ۱۲۸۱/ معجم مؤلفی مخطوطات المکتبة الحرم، صفحہ ۱۹۶، ۲۱۸، ۳۲۰/ معجم المؤلفین، جلد۱، صفحہ ۱۶۲/ نزھة الخواطر، صفحہ ۳۷۹ تا ۳۸۶/ نفائس السانحات، صفحہ ۱۹ تا ۳۹

۴۳ شیخ عبدالقادر عیدروس کے حالات: الاعلام، جلد۴، صفحہ ۳۹/ تذکرہ علمائے ہند، صفحہ ۳۱۵/ حدائق الحنفیة، صفحہ ۳۲۷ تا ۳۲۸/ علماء العرب فی شبه، صفحہ ۴۳۵ تا ۴۳۶/ معجم الادباء، جلد۴، صفحہ ۱۱ تا ۱۲/ معجم الشعراء، جلد۳، صفحہ ۲۰۶ تا ۲۰۷/ معجم ما الف عن مکة، صفحہ ۲۶۳، ۲۶۶/ معجم المطبوعات العربیة فی شبه، صفحہ ۲۹۴/ معجم المطبوعات العربیة و المعربة، جلد۲، صفحہ ۱۳۹۹ تا ۱۴۰۰/ معجم مؤلفی مخطوطات مکتبة الحرم، صفحہ ۳۸۶/ معجم المؤلفین، جلد۲، صفحہ ۱۸۸/ نزھة الخواطر، صفحہ ۵۶۹ تا ۵۷۰/ النور السافر، صفحہ ۱۱ تا ۱۳، ۲۳۲ تا ۲۵۳

۴۴ شیخ عبدالحق محدث دہلوی کے سیاسی افکار و نظریات پر ڈاکٹر محمد یونس قادری نے کراچی یونی ورسٹی سے ڈاکٹر منظور الدین احمد کی نگرانی میں حال ہی میں اردو مقالہ پر پی ایچ ڈی کی ڈگری حاصل کی، نیز ابجد العلوم، صفحہ ۷۰۰/ الاجازات المتینة، صفحہ ۵۸ تا ۶۰/ الامام احمد رضا خاں و اثرہ، صفحہ ۵۹/ اخبار الاخیار، صفحہ ۱۲ تا ۱۶، ۳۰۰ تا ۳۰۸/ الاعلام، جلد۳، صفحہ ۲۸۰ تا ۲۸۱/ تذکرہ علمائے ہند، صفحہ ۲۷۶ تا ۲۷۸/ ثقافة الهند، شمارہ ۱، سال ۱۹۹۲ء، صفحہ ۵۲ تا ۵۷/ حجاز، شمارہ نومبر دسمبر ۱۹۹۰ء، صفحہ ۱۹ تا ۲۰/ حدائق الحنفیة، صفحہ ۴۳۰ تا ۴۳۲/ حیات شیخ عبد الحق محدث دھلوی، کل صفحات ۳۸۰/ رضوان، شمارہ ۷، اگست ۱۹۳۹ء، صفحہ ۴ تا ۵/ سبحة المرجان، صفحہ ۵۲ تا ۵۳/ ضیائے حرم، شمارہ مئی ۲۰۰۰ء، صفحہ ۵۰ تا ۵۷/ علماء العرب فی شبه، صفحہ ۳۲۸ تا ۳۳۰/ فهرس الفقه الحنفی، صفحہ ۳۰۷/ فهرس الفهارس و الاثبات، جلد۲، صفحہ ۷۲۵ تا ۷۲۸/ مشکوة المصابیح، جلد۱، مقدمہ صفحہ ۱۷/ معارف رضا، شمارہ ۱۰، اپریل، جون ۲۰۰۳ء، صفحہ ۱۱۳ تا



۱۲۴/ معجم المطبوعات العربیة فی شبه، صفحہ ۷۳ تا ۷۴، ۱۶۰ تا ۱۶۱/ معجم المطبوعات العربیة و المعربة، جلد۱، صفحہ ۸۸۹/ جلد۲، صفحہ ۲۰۲۰/ معجم مؤلفی مخطوطات مکتبة الحرم، صفحہ ۲۷۵/ معجم المؤلفین، جلد۲، صفحہ ۵۸/ مفید المفتی، صفحہ ۱۳۴/ نزھة الخواطر، صفحہ ۵۵۳ تا ۵۵۷/ نور الحبیب، شمارہ جولائی ۲۰۰۳ء، صفحہ ۴۳ تا ۵۲، شمارہ اگست ۲۰۰۳ء، صفحہ ۵۲ تا ۶۲/ نور نور چہرے، صفحہ ۱۰۸ تا ۱۲۵

۴۵ مولانا عبدالحکیم سیالکوٹی کے حالات: ابجد العلوم، صفحہ ۷۰۱ تا ۷۰۲/ الاعلام الشرقیة، جلد۱، صفحہ ۲۸۲، ۳۲۸/ الاعلام، جلد۳، صفحہ ۲۸۳/ جلد۶، صفحہ ۱۲۵، ۱۷۳/ تذکرہ خلفائے اعلیٰ حضرت، حاشیہ صفحہ ۱۳۰/ تذکرہ علمائے ہند، صفحہ ۲۸۰ تا ۲۸۱/ تراجم المؤلفین التونسیین، جلد۲، صفحہ ۲۳۵/ جلد۳، صفحہ ۳۰۳/ جلد۵، صفحہ ۱۷۵/ حدائق الحنفیة، صفحہ ۴۳۵/ سبحة المرجان، صفحہ ۶۶/ ضیائے حرم، شمارہ جنوری ۱۹۹۹ء، صفحہ ۷۳ تا ۷۶/ طرب الاماثل، صفحہ ۵۱۳/ فهرست المخطوطات دار الکتب المصریة، جلد۱، صفحہ ۲۳۰، ۲۵۲/ فهرس المخطوطات العربیة فی مکتبة الاوقاف، جلد۱، صفحہ ۹۲/ جلد۲، صفحہ ۱۳۸ تا ۱۳۹، ۱۸۷ تا ۱۸۹، ۲۷۳/ جلد۳، صفحہ ۲۷۶، ۲۸۲ تا ۲۸۳، ۳۰۳ تا ۳۰۴/ جلد۴، صفحہ ۱۳ تا ۱۴/ فهرس مخطوطات مکتبة الاحقاف، صفحہ ۳۶۳/ فهرس مخطوطات مکتبة مکة المکرمة، صفحہ ۸۸/ فهرس المخطوطات الموجودة، جلد۵، صفحہ ۱۹۰، ۲۱۲/ معجم المطبوعات العربیة فی شبه، صفحہ ۲۷۸ تا ۲۷۹/ معجم المطبوعات العربیة و المعربة، جلد۱، صفحہ ۱۰۶۸ تا ۱۰۶۹/ معجم مؤلفی مخطوطات مکتبة الحرم، صفحہ ۳۲۱ تا ۳۲۲/ معجم المؤلفین، جلد۲، صفحہ ۶۰/ معجم المؤلفین العراقیین، جلد۳، صفحہ ۱۶۱/ مفید المفتی، صفحہ ۱۳۵/ نزھة الخواطر، صفحہ ۵۵۸

۴۶ مولانا نظام الدین برہان پوری کے حالات: تذکرہ علمائے ہند، صفحہ ۵۲۷/ معجم المطبوعات العربیة فی شبه، صفحہ ۳۳۳/ معجم المطبوعات العربیة و المعربة،

جلد۱،صفحہ۲۹۷تا۲۹۸/ مفید المفتی ،صفحہ۲۶۲تا۲۶۳/نزھة الخواطر ،صفحہ۶۵۶

۴۷ ملا احمد جیون کے حالات:ابجد العلوم،صفحہ۷۰۲/الاعلام،جلد۱،صفحہ۱۰۸ تا۱۰۹/تذکرہ علمائے ہند،صفحہ۱۵۵تا۱۵۶/حدائق الحنفية،صفحہ۴۵۳تا۴۵۵/سبحة المرجان ،صفحہ۷۹/فہرس الفهارس و الاثبات،جلد۲،صفحہ۸۱۲/المدرسة الصولتية ، صفحہ۴۰،۶۸،۶۹،۷۳،۷۴،۸۱/معجم المطبوعات العربية فی شبه ،صفحہ۱۱۱تا۱۱۲/ معجم المطبوعات العربية و المعربة ،جلد۲،صفحہ۱۱۶۴تا۱۱۶۵/معجم المؤلفین ، جلد۱،صفحہ۱۳۵/ مفید المفتی ،صفحہ۱۳۷/نزھة الخواطر ،صفحہ۶۹۱تا۶۹۲

۴۸ مولانا محمد ہاشم ٹھٹھوی کے حالات:اعلام المکیین ،جلد۱،صفحہ۵۳۸تا۵۳۹/ الاعلام ،جلد۷،صفحہ۱۲۹/تتمة الاعلام،جلد۲،صفحہ۱۵۷/تذکرہ علمائے ہند،صفحہ۵۴۹/ جہان رضا،شمارہ اکتوبر نومبر۱۹۹۸ء،صفحہ۱۰تا۱۱/سندھ کے صوفیائے نقشبند،جلد۱،صفحہ۱۳۸تا ۱۵۰/علماء العرب فی شبه،صفحہ۵۳۶/فہرس الفهارس و الاثبات ،جلد۱،صفحہ۱۷/ جلد۲،صفحہ۱۰۹۸تا۱۰۹۹/معجم الشعراء ،جلد۵،صفحہ۳۰۱/معجم مؤلفی مخطوطات مکتبة الحرم،صفحہ۳۱۹/نزھة الخواطر ،صفحہ۸۴۲تا۸۴۳

۴۹ شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کے حالات:ابجد العلوم ،صفحہ۷۰۷تا۷۰۹/ الامام احمد رضا خان و اثرہ ،صفحہ۵۹/الاعلام،جلد۱،صفحہ۱۴۹/افکار رضا،شمارہ جولائی، دسمبر۲۰۰۲ء،صفحہ۳۳تا۳۸/تذکرہ علمائے ہند،صفحہ۵۳۴تا۵۳۵/حدائق الحنفية ، صفحہ۴۶۵تا۴۶۷/ضیائے حرم،شمارہ جنوری۲۰۰۲ء،صفحہ۶۵تا۶۷/شمارہ اگست۲۰۰۲ء، صفحہ۷۷تا۸۰/شمارہ ستمبر۲۰۰۴ء،صفحہ۳۵۷تا۳۶۲/الطريقة النقشبندية،صفحہ۶۷تا۶۸/ علماء العرب فی شبه ،صفحہ۵۳۲تا۵۳۳/العلامة فضل حق الخير آبادی ،حاشیہ صفحہ۳۳تا۳۴/فہرس الفهارس و الاثبات،جلد۱،صفحہ۱۷۸تا۱۸۰/جلد۲،صفحہ۷۶۲، ۹۳۱،۱۱۱۹تا۱۱۲۲/فہرس مخطوطات بعض المکتبات،صفحہ۱۶۳/فہرس مخطوطات



البحرین،جلد۱،صفحہ۱۶۹تا۱۷۰/فہرس مخطوطات الحدیث الشریف،صفحہ۳۹۳/ فہرس المخطوطات الموجودة ،جلد۵،صفحہ۲۲۱تا۲۲۲/القول الجلی فی ذکر آثار الولی،کل صفحات۶۵۶/معجم الشعراء،جلد۱،صفحہ۲۳۹/معجم المطبوعات العربية فی شبه،صفحہ۲۲۲تا۲۲۶/معجم المطبوعات العربية و المعربة،جلد۱،صفحہ۸۹۰تا۸۹۱/ معجم المؤلفین ،جلد۱،صفحہ۱۶۸،۱۶۹،۸۰۹/ مفید المفتی ،صفحہ۱۳۸/نثر المآثر ، صفحہ۱۰۱تا۱۰۳/نزھة الخواطر،صفحہ۸۵۸تا۸۶۷

۵۰ مولانا غلام علی آزاد بلگرامی کے حالات:ابجد العلوم ،صفحہ۷۱۲تا۷۱۳/ الاعلام ،جلد۵،صفحہ۱۲۱/تذکرہ علمائے ہند،صفحہ۳۶۲تا۳۶۳/حدائق الحنفية ،صفحہ۴۷۲ تا۴۷۳/دائرۃ المعارف بزرگ اسلامی،جلد۱،صفحہ۳۱۷تا۳۱۹/دانش،شمارہ۵۱،سال۱۹۹۸ء، صفحہ۱۶۳تا۱۷۲/سبحة المرجان ،صفحہ۱۱۸تا۱۲۳/علماء العرب فی شبه ،صفحہ۵۰۳تا ۵۰۴/مآثر الکرام،مقدمہ/معجم الشعراء ،جلد۲،صفحہ۱۳۱تا۱۳۲/معجم المطبوعات العربية فی شبه،صفحہ۱۵تا۱۶/ معجم المطبوعات العربية و المعربة، جلد۱،صفحہ۱/معجم المؤلفین ،جلد۲،صفحہ۲۰۳تا۲۰۴/ مفید المفتی ،صفحہ۱۳۸تا۱۳۹/ نزھة الخواطر ،صفحہ۷۷۱تا۷۷۳

۵۱ شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی کے حالات:ابجد العلوم ،صفحہ۷۰۹/ الاجازات المتینة،صفحہ۶۰تا۶۲/الامام احمد رضا خان و اثرہ ،صفحہ۶۰/الاعلام، جلد۴،صفحہ۱۴تا۱۵/تذکرہ علمائے اہل سنت،صفحہ۱۲۱تا۱۲۲/تذکرہ علمائے ہند،صفحہ۳۰۲تا۳۰۴/ حدائق الحنفية،صفحہ۴۸۷تا۴۸۸/ضیائے حرم،شمارہ دسمبر۱۹۹۹ء،صفحہ۲۷تا۳۸/علماء العرب فی شبه،صفحہ۶۱۹تا۶۲۰/العلامة فضل حق الخير آبادی،حاشیہ صفحہ۴۷تا۴۹/ فہرس الفهارس و الاثبات ،جلد۲،صفحہ۸۷۴تا۸۷۵/فہرس مخطوطات جامعة الملک سعود،جلد۵،صفحہ۳۰۷/فہرس المخطوطات العربية فی مکتبة الاوقاف،

